# وظائفِ زوجین

یعنی

شادی بیاہ اور ازدواجی
زندگی کے مجرب وظائف

مفتی محمد طلحہ نظامی

شادی بیاہ کے مجرب وظائف

میاں بیوی سے متعلق مجرب وظائف

اولاد سے متعلق مجرب وظائف

جسمانی بیماریوں سے متعلق مجرب وظائف

متفرق ومفید وظائف






# وظائفِ زوجین

یعنی

شادی بیاہ اور ازدواجی زندگی کے مجرب وظائف


مفتی محمد طلحہ نظامی

فاضل جامعہ دارالعلوم کراچی ۱۴






مکتبہ عثمانیہ

اعظم مارکیٹ، اقبال روڈ، کمیٹی چوک،
راولپنڈی۔ فون: 0333-5141413

نام کتاب : وظائف زوجین

نام مؤلف : مفتی محمد طلحہ نظامی

ناشر : مکتبہ عثمانیہ اعظم مارکیٹ، اقبال روڈ کمیٹی چوک راولپنڈی

قیمت : -/100روپے

## ہماری مطبوعات ملنے کے پتے :

- کتب خانہ رشیدیہ راجہ بازار راولپنڈی
- اسلامی کتاب گھر راولپنڈی
- مکتبہ صفدریہ راولپنڈی
- مکتبہ الفاروق راولپنڈی
- مکتبہ شیخ الہند کوہاٹی بازار راولپنڈی
- اسلامی کتب خانہ لاہور
- نور محمد کتب خانہ آرام باغ۔ کراچی
- مکتبہ عمر فاروق کراچی
- فارقی کتب خانہ اکوڑہ خٹک
- مکتبہ حقانیہ ملتان


### ..................درخواست..................

ایک مسلمان بحیثیت مسلمان قرآن پاک، کتب تفاسیر، کتب احادیث، دینی کتب، درسی کتب اور دیگر اسلامی لٹریچر میں جان بوجھ کر غلطی کرنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔
لیکن تصحیح، اصلاح الفاظ اور پروف ریڈنگ کے بھرپور اہتمام کے باوجود بحیثیت انسان سہواً غلطی ہو جانا بعید از عقل نہیں۔ اس اہتمام کثیر کے باوجود بھی اگر آنجناب کسی غلطی پر مطلع ہوں یا مزید معیار سے متعلق اپنا قیمتی مشورہ دینا چاہتے ہوں تو ہم آپ کی اطلاع اور اصلاحی مشورہ کے منتظر ہیں، اطلاع کے بعد اگلے ایڈیشن میں آپ کی بتائی ہوئی غلطی کو انشاء اللہ تعالی درست کر کے شائع کیا جائے گا۔ ہم آپ کے تعاون پر آپ کے شکر گزار رہیں گے۔ (منتظمین ادارہ)

# عرض مرتب

**الحمد لأهله والصلوة والسلام لأهلها**

امراض اور پریشانیوں سے نجات حاصل کرنے کے لئے فطری طور پر کل تین صورتیں ہیں (۱) دواء (۲) دعا (۳) تعویذ۔ یہ تینوں گویا انسان کے حق میں علاج اور تدبیریں ہیں۔

عموماً آج کل کے زمانے میں اکثر خواتین وحضرات صرف دواء والی صورت پر ہی عمل کرتے ہیں، باقی دونوں صورتوں کے قریب بھی نہیں جاتے، یوں نہیں کرنا چاہئے بلکہ دوا کے ساتھ ساتھ دعا اور وظائف بھی پڑھنے چاہئیں اور یقین کے ساتھ ان پر عمل کرنا چاہئے۔

البتہ اس زمانے بھی بعض خواتین وحضرات ایسے ہیں جو مسنون دعاؤں اور ماثور وظائف سے اپنی پریشانیوں اور بیماریوں کا علاج کرتے ہیں، ایسے لوگ گھریلو حالات اور پریشانیوں سے متعلقہ دعاؤں اور وظائف کے بارے میں دریافت کرتے ہیں کہ ایسی کوئی کتاب بتائیں جس میں گھریلو بیماریوں کے وظائف ہوں، انہیں کسی ایک کتاب کے بارے میں بتانا مشکل ہوتا تھا کہ فلاں کتاب گھریلو زندگی سے متعلقہ وظائف پر مشتمل ہے کیونکہ اب تک کوئی کتاب گھریلو زندگی سے متعلق وظائف پر مفصل وجامع نہیں تھی۔

دل میں اللہ تعالی نے یہ داعیہ پیدا کیا کہ ان پریشان حال لوگوں کو مزید پریشانی سے بچایا جائے اور ان کے لئے گھریلو زندگی سے متعلق وظائف اکابر کی کتب سے الگ کر کے یکجا جمع کر دیئے جائیں تاکہ مقصد کے حصول میں آسانی ہو۔

ان وظائف کو نیک نیتی، خلوص اور یقین وایمان کے ساتھ لکھے ہوئے طریقے کے مطابق ہر شخص پڑھ سکتا ہے، اس طریقے سے پڑھنے سے انشاء اللہ ضرور فائدہ ہوگا۔

اس کتاب سے فائدہ حاصل کرنے والے خواتین وحضرات سے گزارش ہے کہ وہ اپنی مقبول دعاؤں میں راقم الحروف کو بھی یاد رکھیں۔ اللہ تعالی سے ستدعا ہے کہ وہ اس مجموعہ (وظائف زوجین) کو راقم الحروف کے لئے، اس کے اساتذہ ووالدین کے لئے ذخیرہ آخرت بنائے اور امت فائدے کے لئے مزید خدمات سرانجام دینے کی توفیق نصیب فرمائے۔


راقم الحروف

محمد طلحہ نظامی

فاضل جامعہ دار العلوم کراچی ۱۴

۱۸ / رمضان المبارک ۱۴۲۸ھ

# باب اول

## شادی بیاہ کے مجرب وظائف





# باب دوم

## میاں بیوی سے متعلق مجرب وظائف

## باب سوم

### اولاد سے متعلق مجرب وظائف

## باب چہارم

### جسمانی بیماریوں کے مجرب وظائف

## باب پنجم

### چند متفرق مفید وظائف







# باب اول

## شادی بیاہ کے مجرب وظائف

# باب اول

# شادی بیاہ کے مجرب وظائف

## ۱...... پیغام نکاح کے قبول ہونے کا پہلا وظیفہ:

درج ذیل آیت کو کاغذ پر لکھ کر بازو پر باندھیں، انشاء اللہ جہاں پیغام نکاح بھیجیں گے، منظور ہوگا ۔ وہ آیت یہ ہے: (اعمال قرآنی: ۷۳)

قُلْ إِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَاءُ وَاللهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهِ مَنْ يَشَاءُ وَاللهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ.

## ۲......شادی کے لئے وظیفہ:

درج ذیل آیت کو کاغذ پر لکھ کر بازو پر باندھیں، انشاء اللہ اگر شادی نہ ہوئی ہو تو انشاء اللہ شادی ہو جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے: (اعمال قرآنی)

وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ إِلَى مَا مَتَّعْنَا بِهِ أَزْوَاجًا مِنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا لِنَفْتِنَهُمْ فِيهِ وَرِزْقُ



رَبِّكَ خَيْرٌ وَّأَبْقٰى وَأْمُرْ أَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا لَا نَسْئَلُكَ رِزْقًا نَحْنُ نَرْزُقُكَ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى

## ۳......لڑکیوں کے بکثرت پیغام نکاح کا وظیفہ:

لڑکیوں کے پیغامات بکثرت آنے کے لئے سورہ احزاب کو ہرن کی جھلی یا کاغذ پر لکھ کر ایک ڈبہ میں بند کر کے گھر میں رکھ دیں۔ (اعمال قرآنی: ۱۳۰)

## ۴......بیٹی بیٹے کی شادی کے لئے مجرب وظیفہ:

اگر کسی شخص کے بیٹے یا بیٹی کی شادی نہ ہوتی ہو اور وہ چاہے کہ اچھی جگہ اور جلدی شادی ہو جائے تو تین ہزار تین سو مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد اکیس روز تک درج ذیل آیت کو پڑھے اور اول و آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے:

سُبْحٰنَ الَّذِي خَلَقَ الْأَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْبِتُ الْأَرْضُ وَمِنْ أَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا يَعْلَمُونَ.

انشاء اللہ اس عرصہ میں مراد حاصل ہوگی، یہ مجرب ہے (طب روحانی)

## ۵......جس لڑکی کا پیغام نہ آتا ہو اس کیلئے وظیفہ:

جس شخص کی لڑکی کنواری بیٹھی ہو اور کوئی سامان جہیز یا کسی جگہ پیغام نہ آتا ہو وہ شخص گیارہ ہزار مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد "یا مغنی" گیارہ دن تک

اس طرح پڑھے کہ جمعرات سے شروع کرے اور سوموار کی رات ختم کرے، پھر دیکھے پردۂ غیب سے کیا ظاہر ہوتا ہے۔ (طب روحانی: ۵۵)

## ۶......شادی میں بندش کا درود ابراہیمی سے حل:

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کی شادی میں رکاوٹ یا سرے سے رشتہ آتا ہی نہ ہو تو لڑکا یا لڑکی اور اس کی ماں صبح فجر کی نماز کے بعد اور شام کو مغرب کے بعد پانچ سو مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر دعا کریں تو بہت جلد نیک اور اچھے رشتہ کا اللہ انتظام کر دیتے ہیں اور رکاوٹ دور ہو جاتی ہے۔ (ذریعہ الوصول الی جناب الرسول)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ ، وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ ، کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ ، وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ ، اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ O اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ ، وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ ، کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ ، وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ ، اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ O

## ۷......ظالم شوہر کے ظلم سے نجات اور تنگ دستی سے حفاظت کے لئے آزمودہ درود شریف:

اگر شوہر مار پیٹ اور ظلم وستم کرتا ہو یا کوئی تنگ دستی یا محتاجی کا شکار ہو تو وہ یہ درود شریف بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب یا عشاء ۱۷ بار پڑھ کر دعا کرے تو انشاء اللہ تعالی شوہر بیوی پر مہربان ہو جائے گا اور محتاجی وتنگدستی سے بھی محفوظ رہے گا۔



اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ ، صَاحِبِ الْفَرْقِ وَالْفُرْقَانِ وَجَامِعِ الْوَرَقِ وَ الْقُرْآنِ ، وَعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَّسَلِّمْ O

ترجمہ:......اے اللہ! رحمت نازل فرما، ہمارے آقا محمد ﷺ پر جو صحیح اور غلط کے درمیان فرق کرنے والے اور حق وباطل کے درمیان فیصلہ کرنے والے ہیں اور اوراق مصحف کے جمع کرنے والے اور رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ کی آل پر اور سلام نازل فرما۔

## ۸......من پسند رشتہ کے لئے درود شریف:

جو چاہے کہ اسے من پسند رشتہ ملے اور ظاہر وباطن دونوں اعتبار سے با کمال ہو تو اسے چاہئے کہ عشاء کے بعد تہجد کے وقت گیارہ سو گیارہ مرتبہ یہ درود شریف پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا گو ہو تو حق تعالی شانہ اس کی جائز دلی مراد پوری کر دیں گے اور اس رشتہ سے باہم الفت ومحبت نصیب ہوگی مدت عمل اکیانوے دن ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ذِی الْعِزَّۃِ وَالْکِبْرِیَاءِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ خَاتَمِ الْاَنْبِیَاءِO

ترجمہ:......تمام تعریفیں اللہ تعالی کے لئے ہیں، جو عزت وکبریائی کا مالک ہے، اور اللہ تعالی رحمت نازل فرمائے حضرت محمد ﷺ خاتم الانبیاء ﷺ پر۔

## ۹......نئی دلہن کی پیشانی پکڑ کر یہ دعا پڑھے:

اَللّٰهُمَّ إِنِّیْ أَسْئَلُکَ مِنْ خَیْرِهَا وَخَیْرِ مَاجَبَلْتَهَا عَلَیْهِ O وَأَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّمَا جَبَلْتَهَا عَلَیْهِO

ترجمہ:......اے اللہ میں تجھ سے اس کی بھلائی اور اس کے عادات واخلاق کی بھلائی کا سوال کرتا ہوں اور اس کے شر اور اس کے اخلاق وعادات کے شر سے تیری پناہ مانگتا ہوں
(نسائی ابوداؤد)

## ۱۰...... برے رشتے سے بچنے کا پہلا وظیفہ:

اَللّٰهُمَّ إِنِّیْ أَعُوْذُبِکَ مِنِ امْرَأَةٍ تُشَیِّبُنِیْ قَبْلَ الْمَشِیْبِ O وَأَعُوْذُبِکَ مِنْ وَلَدٍ یَّکُوْنُ عَلَیَّ وَبَالاً O وَّأَعُوْذُبِکَ مِنْ مَالٍ یَّکُوْنُ عَلَیَّ عَذَابًا O

ترجمہ:......اے اللہ ! میں تیری پناہ چاہتا ہوں ایسی عورت سے جو مجھے بوڑھا کردے بڑھاپے سے پہلے اور تیری پناہ چاہتا ہوں ایسی اولاد سے جو میرے لئے وبال ہو اور تیری پناہ چاہتا ہوں ایسے مال سے جو مجھ پر عذاب کا سبب بنے۔
(مجمع الزوائد:۱۰/۱۸۳)



## ۱۱...... برے رشتے سے بچنے کا دوسرا وظیفہ:

اَللّٰهُمَّ إِنِّیْ أَعُوْذُبِکَ مِنْ فِتْنَةِ النِّسَاءِ O أَللّٰهُمَّ إِنِّیْ أَعُوْذُبِکَ مِنْ کُلِّ عَمَلٍ یُّخْزِیْنِیْ O وَأَعُوْذُبِکَ مِنْ کُلِّ صَاحِبٍ یُؤْذِیْنِیْ O وَأَعُوْذُبِکَ مِنْ کُلِّ أَمَلٍ یُلْهِیْنِیْ O

ترجمہ: ...... اے اللہ ! میں تیری پناہ چاہتا ہوں عورتوں کے فتنے سے، اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں ہر اس عمل سے جو مجھ کو رسوا کردے اور تیری پناہ چاہتا ہوں ہر اس ساتھی سے جو مجھے تکلیف دے اور پناہ چاہتا ہوں ایسی امید سے جو مجھے (تیری یاد سے) غافل کردے۔
(کنز العمال:۲/۱۸۹)

## ۱۲...... برے شوہر، سسرال سے بچنے کا پہلا وظیفہ:

اَللّٰهُمَّ إِنِّیْ أَعُوْذُبِکَ مِنْ خَلِیْلٍ مَّاکِرٍ عَیْنَاهُ تَرَیَانِیْ وَقَلْبُهُ یَرْعَانِیْ إِنْ رَاٰی حَسَنَةً دَفَنَهَا، وَاِنْ رَاٰی سَیِّئَةً اَذَاعَهَاO

اے اللہ ! میں تیری پناہ لیتی ہوں ایسے مکار دوست (برے شوہر) سے جس کی آنکھیں مجھ کو دیکھیں اور اس کا دل میری ٹوہ میں لگا رہے (یعنی میرے عیب ڈھونڈنے کی ہر وقت فکر

سوار ہو) اگر کوئی نیکی دیکھے تو اس کو چھپالے اور برائی دیکھے تو اس کو پھیلاتا رہے۔ (جامع صغیر ص ۵۹)

## ۱۳...... برے شوہر، سسرال سے بچنے کا دوسرا وظیفہ:

اَللّٰهُمَّ لَا تُسَلِّطْ عَلَیَّ بِذُنُوْبِیْ مَنْ لَّا یَخَافُکَ فِیَّ وَلَا یَرْحَمُنِیْ O

اے اللہ! مجھ پر میرے گناہوں کی وجہ سے کوئی ایسا شوہر یا سسرال مسلط نہ فرما جو میرے بارے میں آپ سے نہ ڈرے اور نہ مجھ پر ترس کھائے (یعنی ظالم شوہر یا سسرال سے میری حفاظت فرما)۔

## ۱۴...... اچھا رشتہ ملنے کی اہم دعاء:

ماں باپ بڑے بہن بھائی کو چاہئے کہ بچوں اور چھوٹے بھائی بہنوں کو جوان ہونے کے بعد ایسی دعائیں یاد کروادیں جن میں (اچھے رشتے کا ملنا اور عافیت کے ساتھ زندگی کا گزرنا) طلب کیا گیا ہے چونکہ یہ دعائیں خود اللہ ہی نے بتائی ہیں گویا آقا خود ہی بتلا رہا ہے کہ ہمارے دربار میں ہم سے اس طرح مانگو۔ لہذا وہ دعائیں قبولیت کے اعتبار سے زیادہ قریب ہیں۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ أَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ أَعْيُنٍ، وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا O

ترجمہ:...... اے ہمارے رب! عنایت فرما ہم کو ہماری بیویوں اور اولاد کی طرف سے آنکھوں کی ٹھنڈک اور کر ہم کو پرہیزگاروں کا پیشوا۔



اللہ تعالی نے اس دعا کو اپنے خاص بندوں کی دعا فرمایا ہے۔ یہ دعا ہر مرد و عورت کو زندگی بھر مانگتے رہنا چاہئے، بہت مبارک دعا ہے اس میں شوہر، بیوی، بچے خاندان سب کے لئے دنیا و آخرت دونوں کی دعائیں آگئیں۔

## ۱۵...... شادی کے بعد کی پہلی دعا:

شادی ہونے کے بعد اس کو پڑھنے سے میاں بیوی کے درمیان محبت والفت پیدا ہوتی ہے:

اَللّٰهُمَّ أَلِّفْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ زَوْجَتِيْ، كَمَا أَلَّفْتَ بَيْنَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَخَدِيْجَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا O أَللّٰهُمَّ أَلِّفْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ زَوْجِيْ، كَمَا أَلَّفْتَ بَيْنَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا O

ترجمہ:...... اے اللہ! میرے اور میرے شوہر کے دلوں میں محبت اور الفت ایسے بھر دے اور ہمارے دلوں کو ایسے ملادے جیسے آپ نے محمد ﷺ اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے دلوں کو ملا دیا تھا، اے اللہ! میرے اور شوہر کے دلوں کو ایسا ملادے جیسے آپ نے محمد ﷺ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے دلوں کو الفت و محبت سے ملا دیا تھا۔

## ۱۶...... شادی کے بعد کی دوسری دعا:

اَللّٰهُمَّ كَمَا جَمَعْتَنَا فِي الدُّنْيَا فَاجْمَعْ بَيْنَنَا فِي الْجَنَّةِ O

اے اللہ ! جس طرح آپ نے اپنے کرم سے ہمیں دنیا میں اکٹھا فرمادیا جنت میں بھی ہم دونوں کو اکٹھا فرما۔

## ۱۷......شادی کے بعد کی تیسری دعا:

**اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ لِزَوْجِیْ قُرَّۃَ اَعْیُنٍ فِی الدُّنْیَا وَالْآخِرَۃِ O**

ترجمہ:......اے اللہ ! مجھے اپنے شوہر کے لئے دنیا وآخرت دونوں میں آنکھوں کی ٹھنڈک بنا۔

## ۱۸......عورتوں کے لئے ایک اہم دعاء

**اَللّٰھُمَّ اھْدِنِیْ لِاَحْسَنِ الْاَخْلَاقِ وَالْاَعْمَالِ وَالْاَقْوَالِ، فَاِنَّہٗ لَایَھْدِیْ لِاَحْسَنِھَا اِلَّا اَنْتَ ، وَاصْرِفْ عَنِّیْ سَیِّئَھَا ، فَاِنَّہٗ لَایُصْرِفُ عَنِّیْ سَیِّئَھَا اِلَّا اَنْتَ O**

اے اللہ ! مجھے اچھے اخلاق نصیب فرما اچھے اعمال اور اچھی باتوں کا ڈھنگ عطا فرما، بے شک آپ کے سوا بھلائیاں کوئی نہیں دے سکتا اور برے اخلاق مجھ سے دور کردے بے شک آپ کے سوا کوئی برے اخلاق دور نہیں کرسکتا۔

(سنن ترمذی:۲/۱۷۹، ۱۸۰)





# بابِ دوم

## میاں بیوی سے متعلق مجرب وظائف

# باب دوم

## میاں بیوی سے متعلق مجرب وظائف

### ۱۹......زوجین میں محبت کے لئے پہلا وظیفہ:

شب جمعہ میں نصف رات کے گزر جانے کے بعد باوضو تین مرتبہ یہ دعا پڑھے:

فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللهُ، لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ، عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ، وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ.O

اس کے بعد پھر یہ کہے:

اَللّٰهُمَّ أَنْتَ الرَّبُّ حَسْبِيْ (مِنْ فُلَانِ بْنِ فُلَانَةٍ أَوْ فلانة بن فلان) اَعْطِفْ قَلْبَهٗ، أَوْ قَلْبَهَا اِلَيَّ، وَذَلِّلْهُ، اَوْ ذَلِّلْهَا اِلَيَّ O

اگر یہ وظیفہ پڑھنے والی عورت ہے تو فلاں بن فلاں کی جگہ اس شخص یعنی شوہر کا نام لے جس کی محبت مطلوب ہے اور (اگر یہ وظیفہ پڑھنے والا مرد یعنی شوہر ہے تو) فلانہ بنت فلانہ اس کا نام اور اسکی ماں کا نام لے۔

بقول حضرت مولانا انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ تعالی کے کہ یہ وظیفہ آزمودہ



یعنی مجرب ہے۔ (گنجینہ اسرار)

خلاصہ یہ ہے کہ مرد یوں پڑھے: اَللّٰهُمَّ أَنْتَ الرَّبُّ حَسْبِيْ (اب بیوی اور اس کی ماں کا نام لے) أَعْطِفْ قَلْبَهَا إِلَيَّ وَذَلِّلْهَا إِلَيَّ ۔

عورت یعنی بیوی یہ وظیفہ پڑھے: اَللّٰهُمَّ أَنْتَ الرَّبُّ حَسْبِيْ أَعْطِفْ قَلْبَهٗ إِلَيَّ وَذَلِّلْهُ إِلَيَّ.

### ۲۰......زوجین میں محبت کے لئے دوسرا وظیفہ:

میاں بیوی کی محبت اگر مطلوب ہو تو ہرن کی جھلی پر مشک وزعفران اور گلاب سے درج ذیل آیت لکھے اور طالب اپنے پاس رکھے، انشاء اللہ العزیز مطلوب راضی ہوجائے گا:

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ عَسَى اللهُ أَنْ يَجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَوَدَّةً وَّاللهُ قَدِيْرٌ وَّاللهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ وَصَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَأَصْحَابِهٖ أَجْمَعِيْنَ.

(کمالات عزیزی)

### ۲۱......میاں بیوی میں مثالی محبت کا مجرب درود:

میاں بیوی میں مثالی الفت و محبت پیدا کرنا مطلوب ہو یا دونوں میں سے کوئی ایک ناراض ہو اور اس کو راضی کرنا مقصود ہو تو پھر پھولوں پر یا مشک و عنبر کی خوشبو پر جو بھی خوشبو میسر آجائے اس پر یہ درود شریف ۴۵۰ بادم کر کے دونوں میاں بیوی سونگھیں ان شاء اللہ دونوں ایک دوسرے کو چاہنے لگیں گے آزمودہ ہے

مدت عمل اکتالیس دن ہے، نیز اگر مطلوبہ شخص دور ہو تو چینی پر دم کر کے چیونٹیوں کو ڈال دیا کریں انشاء اللہ زوجین کے قلوب ایک دوسرے کی طرف مائل ہونے لگیں گے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مُعَطِّرِ الرُّوْحِ وَآلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ صَلَاةً تُعَطِّرُنَا بِهَا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ O

ترجمہ: ......اے اللہ! رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ پر جو روح کو معطر کرنے والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل (یعنی اہل بیت) پاک پر ایسی رحمت کہ آپ ﷺ اس کے ذریعے ہمیں معطر کر دیں، اور برکت اور سلام نازل فرما۔

## ۲۲...... قلبی محبت کے لئے وظیفہ:

اس آیت کا شیرینی پر دم کر کے جسکو کھلائے ان شاء اللہ اس سے محبت ہو جائے گی۔ (اعمال قرآنی)

يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗ اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ۔ (مائدہ: ۵۴)

## ۲۳...... ناراض شوہر کو راضی کرنے کا پہلا وظیفہ:

جس عورت کا شوہر ناراض ہو، وہ اپنے شوہر کو یہ درج ذیل آیت مٹھائی پر دم کر کے کھلائے، انشاء اللہ اس کی ناراضگی دور ہو جائے گی۔ (عملیات کشمیری)

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا



يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ آمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ

## ۲۴...... ناراض شوہر کو راضی کرنے کا دوسرا وظیفہ:

حضرت تھانویؒ نے تحریر فرمایا ہے کہ نماز عشاء کے بعد گیارہ دانے کالی مرچ کے لیکر آگے پیچھے گیارہ بار درود شریف پڑھے اور درمیان میں گیاری تسبیح " يَا لَطِيْفُ يَا وَدُوْدُ " پڑھیں اور خاوند کے مہربان ہونے کا خیال رکھیں، جب سب پڑھ چکیں تو ان کالی مرچوں پر دم کر کے تیز آنچ میں ڈال دیں اور اللہ تعالی سے دعا کریں۔ انشاء اللہ خاوند مہربان ہو جائے گا، یہ عمل کم از کم چالیس روز تک کریں۔

## ۲۵...... میاں کی محبت یا بیوی کی محبت کا مجرب وظیفہ:

قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا اور يَا وَدُوْدُ مغرب کی نماز کے بعد تین سو مرتبہ پڑھ کر گڑ پر دم کر کے شوہر کی محبت مطلوب ہو یا بیوی کی محبت، تو جس کی محبت مطلوب ہو اس کو کھلائے، انشاء اللہ مطلوب اس کے کھاتے ہی بے قرار ہو جائے گا۔

نیز یہ عمل ان دو اشخاص کے لئے بھی مفید ہے جو ایک دوسرے کے جان کے دشمن ہوں

## ۲۶...... محبت بڑھانے کا مجرب وظیفہ:

اگر جمعرات کو درج ذیل عمل لکھ کر تکیہ کے اندر رکھ دیا جائے اور وہ تکیہ

مطلوب کے سر کے نیچے رہے، اگر اس تکیہ پر طالب کا سر بھی ہو تو کوئی مضائقہ نہیں، انشاء اللہ درمیان خاوند وزوجہ کے محبت زیادہ ہوگی۔ یہ مجرب ہے۔ وہ عمل یہ ہے:

فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا فَابْعَثُوْا حَكَمًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَحَكَمًا مِّنْ اَهْلِهَا اِنْ يُّرِيْدَا اِصْلَاحًا يُّوَفِّقِ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا O

اور

يُصْلِحْ لَكُمْ اَعْمَالَكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيْمًا O

اور

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً وَّاللّٰهُ قَدِيْرٌ وَّاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ O

انشاء اللہ اس عمل سے محبت زیادہ ہوگی۔ (آئینہ عملیات: ۳۳)

## ۲۷......میاں بیوی میں اتفاق پیدا کرنیکا پہلا وظیفہ:

جس عورت کا خاوند اس سے ناراض یا اس کا مخالف ہو تو وہ عشاء کی نماز کے بعد ایک سو مرتبہ یہ پڑھے: یَا حَنَّانُ یَا حَلِیْمُ
اور اگر عورت ناراض ہو تو خاوند یہی عمل کرے۔ (از تحفہ صندلیہ: ۳۰)

## ۲۸......ظالم شوہر کے ظلم سے نجات اور تنگ دستی سے حفاظت کے لئے آزمودہ درود شریف:

اگر شوہر مار پیٹ اور ظلم وستم کرتا ہو یا کوئی تنگ دستی یا محتاجی کا شکار ہو تو وہ یہ



درود شریف بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب یا عشاء ۷۱ بار پڑھ کر دعا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ شوہر بیوی پر مہربان ہو جائے گا اور محتاجی وتنگدستی سے بھی محفوظ رہے گا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، صَاحِبِ الْفَرْقِ وَالْفُرْقَانِ وَجَامِعِ الْوَرَقِ وَمَنْزِلُهٗ مِنْ سَمَاءِ الْقُرْاٰنِ، وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّسَلِّمْ O

## ۲۹......نئی دلہن کے لئے خاص وظیفہ:

نئی دلہن کی پیشانی پکڑ کر دولہا درج ذیل دعا پڑھے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِهَا وَخَيْرِ مَا جَبَلْتَهَا عَلَيْهِ O وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَا جَبَلْتَهَا عَلَيْهِ O

ترجمہ:......اے اللہ میں تجھ سے اس کی بھلائی اور اس کے عادات واخلاق کی بھلائی کا سوال کرتا ہوں اور اس کے شر اور اس کے اخلاق وعادات کے شر سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔ (نسائی ابوداؤد)

## ۳۰......گھریلو اختلافات دور کرنے کا وظیفہ:

**زکوۃ:** بدھ کی رات گیارہ سو مرتبہ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود قادری کے ساتھ پڑھیں۔

**علاج:** گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھ کر کسی چیز پر دم کر کے کھلا، پلا دیں۔ (تحفہ صندلیہ: ۴۰)

وَلَـهٗ أَسْـلَـمَ مَنْ فِیْ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا
وَّ کَرْھًا وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ O (ال عمران ۸۳)

## ۳۱......اہل خاندان کی باہمی محبت کے لئے وظیفہ:

درج ذیل وظیفہ روزانہ اکتالیس مرتبہ پڑھیں یا کھانے پینے کی اشیاء پر گیارہ مرتبہ پڑھ کردم کر کے سب گھر والوں کو کھلائیں پلائیں۔(تحفہ صندلیہ)

وَلَـهٗ أَسْـلَـمَ مَنْ فِیْ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا
وَّ کَرْھًا وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَO (ال عمران ۸۳)
هُوَ الَّذِیْٓ اَیَّدَکَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِیْنَ وَاَلَّفَ بَیْنَ
قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ
بَیْـنَ قُـلُـوْبِهِـمْ وَلٰـکِـنَّ الـلّٰـهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِیْزٌ
حَکِیْمٌ O (الانفال ۶۳،۶۲)
یَـا رَحْمٰنَ کُلِّ شَیْءٍ وَّرَاحِمَهٗ اَذِلَّةٍ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ
اَعِزَّةٍ عَلَی الْکَافِرِیْنَ O

## ۳۲......دلی محبت کے لئے پہلا وظیفہ:

محبت کے لئے درج ذیل آیت کو شیرینی پر دم کر کے کھلائے دلی محبت انشاء اللہ ہو جائے گی۔(اعمال قرآنی:۲۵)

هُوَ الَّذِیْٓ اَیَّدَکَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِیْنَ وَاَلَّفَ بَیْنَ
قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ
بَیْـنَ قُـلُـوْبِهِـمْ وَلٰـکِـنَّ الـلّٰـهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِیْزٌ



حَکِیْمٌ (الانفال ۶۳،۶۲)

## ۳۳......دلی محبت کے لئے دوسرا وظیفہ:

محبت کے لئے درج ذیل آیت کو شیرینی پر دم کر کے کھلائے دلی محبت انشاء اللہ ہو جائے گی۔(اعمال قرآنی:۲۷)

یُـوْسُفُ أَعْـرِضْ عَـنْ هٰـذَا وَاسْـتَـغْفِرِیْ لِذَنْبِکِ
اِنَّکِ کُـنْـتِ مِـنَ الْـخَـاطِـئِیْنَ وَقَـالَ نِسْوَةٌ فِی
الْـمَـدِیْـنَةِ امْـرَاَةُ الْعَزِیْزِ تُرَاوِدُ فَتٰهَا عَنْ نَّفْسِهٖ قَدْ
شَغَفَهَا حُبًّا اِنَّا لَنَرٰهَا فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ .
(یوسف: ۳۰،۲۹)

## ۳۴......دلی محبت کے لئے تیسرا وظیفہ:

محبت کے لئے درج ذیل آیت کو شیرینی پر دم کر کے کھلائے دلی محبت انشاء اللہ ہو جائے گی۔(اعمال قرآنی:۳۴)

اِنِّیْٓ أَحْبَبْتُ حُبَّ الْـخَیْـرِ عَنْ ذِکْـرِ رَبِّیْ حَتّٰی
تَـوَارَتْ بِـالْـحِجَابِ رُدُّوْهَا عَلَیَّ فَطَفِقَ مَسْحًا
بِالسُّوْقِ وَالْاَعْنَاقِ .(ص: ۳۳،۳۲)

## ۳۵......دلی محبت وترقی روزگار کا چوتھا وظیفہ:

اگر تعویذ بنا کر باندھے اس کی بیوی اس کو بہت چاہنے لگے۔

وَقَـالَ الْمَلِکُ ائْتُوْنِیْ بِهٖٓ اَسْتَخْلِصْهُ لِنَفْسِیْ فَلَمَّا

كَلِمَهٗ قَالَ اِنَّکَ الْيَوْمَ لَدَيْنَا مَكِيْنٌ اَمِيْنٌ قَالَ
اجْعَلْنِيْ عَلٰى خَزَائِنِ الْاَرْضِ اِنِّيْ حَفِيْظٌ عَلِيْمٌ
وَكَذٰلِکَ مَكَّنَّا لِيُوْسُفَ فِي الْاَرْضِ يَتَبَوَّاُ مِنْهَا
حَيْثُ يَشَاءُ نُصِيْبُ بِرَحْمَتِنَا مَنْ نَشَاءُ وَلَا نُضِيْعُ
أَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ (یوسف: ۵۴،۵۵،۵۶)

جس کو روزگار نہ ملتا ہو یا روزگار سے معطل ہو گیا ہو مہینہ میں جو اول جمعرات و جمعہ آئے ان میں روزہ رکھے اور شب جمعہ میں بستر پر لیٹتے وقت یہ سورۃ پڑھے پھر جمعہ کے دن ما بین ظہر اور عصر کے اس سورت کو لکھے پھر افطار کر کے اس سورت کو پڑھے پھر عشاء پڑھ کر اس سورت کو پڑھے پھر بستر پر جا کر کے اس سورت کو پڑھے اور سو بار لاالہ الا اللہ کہے اور سو بار اللہ اکبر اور سو بار الحمد للہ اور سو بار سبحان اللہ اور سو بار درود شریف پڑھے پھر سو رہے جب صبح ہو گھر سے نکل کر لکھی ہوئی سورت کو تعویذ بنا کر باندھ لیوے اور پختہ عہد اور نیت کرے کہ کسی پر کبھی ظلم نہ کروں گا اور اپنے حق سے زیادتی نہ کروں گا۔ انشاء اللہ اسی ہفتہ میں یا کچھ زیادہ میں برسرروزگار ہو جائے گا۔ جو شخص پڑھنا نہ جانتا ہو وہ لکھے ہوئے کو سر تلے رکھ لے باقی لاالہ الااللہ بدستور باقی کہے۔ (اعمال قرآنی)

## ۳۶......دلی محبت کے لئے پانچواں وظیفہ:

سورۃ القدر (پ۳۰) جس سے محبت ہو اس سے موئے ناصیہ پکڑ کر یہ سورت پڑھے تو کوئی امر ناگوار اس سے سرزد نہ ہوگا۔ (اعمال قرآنی: ۱۴۶)

## ۳۷......دلی محبت کے لئے چھٹا وظیفہ:

ہر روز ہزار بار المغنی پڑھے تو اس سے تونگری حاصل ہوگی۔ اور اگر



جماع میں مشغولیت کے وقت اس لفظ کو خیال سے پڑھے تو بیوی اس (شوہر) سے محبت کرنے لگے۔ (اسرار اسمائے ربانی ضمیمہ اعمال قرآنی: ۲۱۹)

## ۳۸......دلی محبت کے لئے ساتواں وظیفہ:

اَلْوَدُوْدُ
اگر اسے کھانے پر ایک ہزار بار پڑھ کر بی بی کے ساتھ کھائے تو وہ محبت کرنے والی بن جائے اور فرمانبردار ہو جائے۔ (اعمال قرآنی: ۲۱۳)

## ۳۹......دلی محبت کے لئے آٹھواں وظیفہ:

سات سو چھیاسی مرتبہ "بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ" پانی پر دم کر کے جس کو پلائے اس کو (اس سے) گہری محبت ہو جائے ۔ ناجائز کاموں میں استعمال کرے گا تو وبال کا خطرہ ہے ۔ (بسم اللہ اور درود شریف کے مجرب خواص: ۲۲۷ ضمیمہ اعمال قرآنی)

## ۴۰......دلی محبت کے لئے نواں وظیفہ:

اگر زوجین میں سے کسی کو دوسرے سے نفرت اور محبت نہ ہو، تو درج ذیل آیات کو لکھ کر محبّ (محبت چاہنے والا) اپنے پاس رکھے اور نمک یا مٹھائی پر پڑھ کر محبوب کو کھلا دیں ۔ فلانہ کی جگہ محبوب اور فلاں کی جگہ محبّ کا نام لکھیں: وہ آیات یہ ہیں: (بہشتی زیور)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَاَلْقَيْتُ عَلَيْکَ مَحَبَّةً
مِّنِّيْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ اِذْ تَمْشِيْ اُخْتُکَ

فَتَقُوْلُ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى مَنْ يَّكْفُلُهٗ فَرَجَعْنٰكَ اِلٰى اُمِّكَ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَ لَا تَحْزَنَ وَقَتَلْتَ نَفْسًا فَنَجَّيْنٰكَ مِنَ الْغَمِّ وَفَتَنّٰكَ فُتُوْنًا . يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَيَا مُسَخِّرَ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَالْاَرْضِيْنَ السَّبْعِ قَلِّبْ لِفُلَانَةٍ قَلْبَ فُلَانٍ بِالْخَيْرِ لِاَدَاءِ الْحُقُوْقِ يَا وَدُوْدُ حَبِّبْ يَا وَدُوْدُ حَبِّبْ يَا وَدُوْدُ.

## ۴۱......شوہر کو مہربان کرنے کیلئے وظیفہ:

جس کا شوہر ناراض ہو اس آیت کو شیرینی پر پڑھ کر کھلائے ان شاء اللہ تعالی مہربان ہوجائے گا مگر واضح رہے کہ ناجائز محل میں ہرگز اس کا اثر نہ ہوگا۔(اعمال قرآنی:۱۷)

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ (بقرہ:۱۶۵)





# باب سوم

## اولاد سے متعلق مجرب وظائف

# باب سوم

# اولاد سے متعلق مجرب وظائف

## ۴۲......اولاد کی کامیابی کے لئے بہترین درود شریف

اگر کوئی شخص بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب ۷۱ مرتبہ اور دیگر نمازوں کے بعد سات بار یہ درود شریف پابندی سے پڑھا کرے تو انشاء اللہ العزیز اس کو اور اس کی اولاد کو معاشرے میں باعزت مقام حاصل رہے گا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْعٰلَمِیْنَ حَبِیْبِکَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ صَلٰوۃً اَنْتَ لَھَا اَھْلٌ ۝ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ کَذٰلِکَ ۝

ترجمہ:......اے اللہ! رحمت نازل فرما، جہانوں کے سردار اپنے حبیب حضرت محمد ﷺ پر آپ کی آل پر ایسی رحمت جو تیرے شایان شان ہو اور اسی طرح برکت اور سلام نازل فرما۔

## ۴۳......اولاد کی پیدائش کے لئے پہلا وظیفہ:

جس کی اولاد نہ ہوتی ہو وہ اس آیت کو بکثرت پڑھے تو انشاء اللہ مقصد پورا



ہوگا۔

رَبِّ ھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً ، اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ ۝ (سورہ آل عمران: آیت نمبر:۳۸)

ترجمہ:......اے میرے رب عنایت کیجئے مجھ کو خاص اپنے پاس سے کوئی اچھی اولاد، بے شک آپ بہت سننے والے ہیں دعاء کے۔(ترجمہ حضرت تھانوی)

## ۴۴......اولاد کی پیدائش کے لئے دوسرا وظیفہ:

دوسرا وظیفہ یہ ہے کہ شب جمعہ میں نصف رات کے بعد مٹھائی یا حلوے کے ٹکڑے پر کسی ایسی جگہ بیٹھ کر جہاں کوئی نہ دیکھے مندرجہ ذیل آیت لکھے اور اسے عورت کو کھلائے اور پھر جماع کرے، تین بار شب جمعہ کو یہ عمل کرے، انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے ضرور بچہ پیدا ہوگا۔

یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّکُمُ الَّذِیْ خَلَقَکُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَۃٍ ، وَّخَلَقَ مِنْھَا زَوْجَھَا، وَبَثَّ مِنْھُمَا رِجَالًا کَثِیْرًا وَّنِسَآءً ، وَاتَّقُوا اللّٰہَ الَّذِیْ تَسَآءَلُوْنَ بِہٖ وَالْاَرْحَامَ ، اِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَلَیْکُمْ رَقِیْبًا ۝

## ۴۵......ولادت میں سہولت کے لئے پہلا وظیفہ:

مندرجہ ذیل دعاء لکھ کر عورت کی ران پر باندھنے اور اسے لکھ کر پلانے سے ولادت میں آسانی ہوتی ہے، یہ نہایت مجرب عمل ہے، وہ دعاء یہ ہے: سورہ اخلاص، سورہ الفلق، سورۃ الناس، سورۃ انشقاق کی پہلی چاروں آیات

نیز ہر سورت کی ابتداء سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم مکمل لکھنا ضروری ہے، اس کے بعد یہ دعاء لکھے:

أَللّٰھُمَّ یَامُخَلِّصَ النَّفُسِ ، یَا عَلِیُمُ ، یَا قَدِیُرُ خَلِّصُ (فَلَانَۃَ) مِمَّا فِیُ بَطُنِھَا مِنُ وَّلَدِھَا خَلَاصًا فِیُ عَافِیَۃٍ ، إِنَّکَ أَنُتَ أَرُحَمُ الرَّاحِمِیُنَ O

## ۴۶...... ولادت میں سہولت کے لئے دوسرا وظیفہ:

جو عورت دردزہ میں مبتلا ہو، اس کے شکم یا کمر پر درج ذیل آیت دم کرے یا لکھ کر باندھ دے تو ولادت آسانی کے ساتھ ہو جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

أَوَلَمُ یَرَ الَّذِیُنَ کَفَرُوُا أَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالُأَرُضَ کَانَتَا رَتُقًا فَفَتَقُنٰھُمَا وَجَعَلُنَا مِنَ الُمَآءِ کَلَّ شَیُءٍ حَیٍّ أَفَلَا یُؤُمِنُوُنَ . (اعمال قرآنی)

## ۴۷...... ولادت میں سہولت کے لئے تیسرا وظیفہ:

سورۃ الذاریات لکھ کر حاملہ عورت کو باندھنے سے ولادت میں آسانی ہوتی ہے۔ (اعمال قرآنی: ۱۳۷)

## ۴۸...... ولادت میں سہولت کے لئے چوتھا وظیفہ:

سورۃ الواقعہ لکھ کر حاملہ عورت کو باندھنے سے ولادت میں آسانی ہوتی ہے۔ (اعمال قرآنی)



## ۴۹...... نس بندی ختم کرنے کا پہلا وظیفہ:

اگر کسی نے جادو وغیرہ کے ذریعہ نس بندی کر دی ہو جس کی وجہ سے جماع پر قادر نہ ہو تو ایک تلوار کے اوپر یہ عمل لکھ کر اس تلوار سے سیاہ مرغی کا ایک انڈہ (ابال کر) ٹھیک درمیان سے کاٹ کر اس کے دو حصے کرے، ایک حصہ عورت کھالے اور دوسرا حصہ مرد کھالے، انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے اس کی نس بندی کھل جائے گی، بقول حضرت انور شاہ کشمیریؒ کے کہ یہ مجرب ہے، وہ عمل یہ ہے: بکص ء "لا لا رم لا لا لا ٥٥٥"

## ۵۰...... نس بندی ختم کرنے کا دوسرا وظیفہ:

اگر کسی شخص کی جادو وغیرہ کے ذریعہ نس بندی کر دی گئی ہو تو کسی پاک برتن پر سورہ لم یکن الذین کفروا (سورہ بینہ) (مکمل) اس طرح سے لکھ کر کہ کوئی لفظ مٹا ہوا نہ ہو، دھو کر اسے پلایا جائے۔ یہ عمل تین دن تک کیا جائے انشاء اللہ وہ جماع پر قادر ہوگا (یعنی نس بندی کھل جائے گی۔ (از علامہ کشمیریؒ)

نیز آخری چاروں قل یعنی سورۃ الکافرون، سورۃ اخلاص، سورۃ الفلق، سورۃ الناس اور سورۃ فاتحہ صبح شام تین تین مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر اپنے کھانے کی چیزوں پر اور اپنے گھر کے چاروں طرف اور بستر پر پھونک مار دیا کریں سحر وغیرہ کے توڑنے کے لئے یہ مجرب عمل ہے۔

## ۵۱...... حفاظت حمل کا پہلا وظیفہ:

یہ آیت لکھ کر تعویذ بنا کر عورت کے گلے میں ڈال دیں بفضل رب تعالی

اسقاط حمل نہ ہوگا (آیت یہ ہے)

وَلَبِثُوْا فِیْ کَهْفِهِمْ ثَلٰثَ مِائَةٍ سِنِیْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا، قُلِ اللّٰهُ اَعْلَمُ O

## ۵۲......حفاظت حمل کا دوسرا وظیفہ:

یہ آیتیں لکھ کر حمل کے ابتدائی دنوں سے چالیس روز تک حاملہ کے باندھ دیں۔ پھر کھول کر نویں مہینہ میں دوبارہ باندھ دیں پھر بچہ ہونے کے فوراً بعد وہ عورت سے کھول کر بچہ کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے بچہ صحیح سالم رہے گا۔ (آیت یہ ہے) (اعمال قرآنی: ۱۲۰)

وَالَّتِیْ اَحْصَنَتْ فَرْجَهَا فَنَفَخْنَا فِیْهَا مِنْ رُّوْحِنَا وَجَعَلْنٰهَا وَابْنَهَا اٰیَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ، اِنَّ هٰذِهٖ اُمَّتُکُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً، وَّاَنَا رَبُّکُمْ فَاعْبُدُوْنِ، وَتَقَطَّعُوْا اَمْرَهُمْ بَیْنَهُمْ، کُلٌّ اِلَیْنَا رٰجِعُوْنَ O

(سورۃ الانبیاء آیت ۹۱.۹۳)

## ۵۳......حفاظت حمل کا تیسرا وظیفہ:

اگر حمل گر جانے کا خوف ہو یا حمل نہ ٹھہرتا ہو تو درج ذیل دونوں آیتوں کو لکھ کر عورت کے رحم پر باندھے ان شاء اللہ تعالیٰ حمل محفوظ رہے گا اور اگر نہ ٹھہرتا ہو تو قرار پائے گا۔ (اعمال قرانی: ۲۷)

اَللّٰهُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ. (رعد: ۸)



یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّکُمْ اِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ شَیْءٌ عَظِیْمٌ. (حج: ۱)

## ۵۴......حفاظت حمل کا چوتھا وظیفہ:

یہ آیات حفاظتِ حمل اور بچوں کو آفات اور عیوب اور بدنظری سے محفوظ رکھنے کے لئے مجرب ہے، ان آیتوں کو گلاب اور زعفران سے ہرن کی جھلی پر لکھ کر حاملہ عورت کی داہنی کوکھ میں باندھ دیں، وضع حمل تک بندھا رہے، انشاء اللہ تمام آفات سے مامون رہے گا۔ (اعمال قرآنی)

اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّیْ نَذَرْتُ لَکَ مَا فِیْ بَطْنِیْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ فَلَمَّا وَضَعَتْهَا قَالَتْ رَبِّ اِنِّیْ وَضَعْتُهَا اُنْثٰی وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا وَضَعَتْ وَلَیْسَ الذَّکَرُ کَالْاُنْثٰی وَاِنِّیْ سَمَّیْتُهَا مَرْیَمَ وَاِنِّیْ اُعِیْذُهَا بِکَ وَذُرِّیَّتَهَا مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ فَتَقَبَّلَهَا رَبُّهَا بِقَبُوْلٍ حَسَنٍ وَّاَنْبَتَهَا نَبَاتًا حَسَنًا وَّکَفَّلَهَا زَکَرِیَّا کُلَّمَا دَخَلَ عَلَیْهَا زَکَرِیَّا الْمِحْرَابَ وَجَدَ عِنْدَهَا رِزْقًا قَالَ یٰمَرْیَمُ اَنّٰی لَکِ هٰذَا قَالَتْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ.

## ۵۵......حفاظت حمل کا پانچواں وظیفہ:

سورۃ الحجرات کو لکھ کر (عورت کو) پلانے سے دودھ بڑھے گا اور حمل محفوظ

رہے گا۔(اعمال قرآنی)

## ۵۶......حفاظت حمل کا چھٹا وظیفہ:

سورۃ الحاقۃ کولکھ کر حاملہ عورت کو باندھنے سے بچہ (حمل) ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔(اعمال قرآنی)

## ۵۷...... حفاظت حمل کا ساتواں وظیفہ:

اَلْمُبْدِئُ:

حاملہ کے بطن پر آخر شب میں پڑھے تو حمل محفوظ رہے اور ساقط نہ ہو۔(اعمال قرآنی)

## ۵۸......حفاظت مال وعیال کے لئے وظیفہ:

اَلرَّقِیْبُ:

خاصیت: اس کا ذکر کرنے سے مال وعیال محفوظ رہے اور جس کی کوئی چیز گم ہوجائے اس کو بہت پڑھے انشاء اللہ تعالی مل جائے اور اگر اسقاط حمل کا اندیشہ ہو تو اس کو سات مرتبہ پڑھے تو ساقط نہ ہو اور سفر کے وقت جس بال بچہ کی طرف سے فکر ہو اس کی گردن پر ہاتھ رکھ کر سات مرتبہ پڑھے تو وہ مامون رہے۔(اعمال قرآنی)

## ۵۹......بچوں کو بیماریوں سے محفوظ رکھنے کا وظیفہ:

اِنِّیْ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ رَبِّیْ وَرَبِّکُمْ مَا مِنْ دَآبَّۃٍ اِلَّا



هُوَ آخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا ، اِنَّ رَبِّىْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ، فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ مَّآ اُرْسِلْتُ بِهٖۤ اِلَيْكُمْ وَيَسْتَخْلِفُ رَبِّىْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ، وَلَا تَضُرُّوْنَهٗ شَيْئًا، اِنَّ رَبِّىْ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ حَفِيْظٌ O

(سورہ، ہود. آیت نمبر: ۵۶،۵۷)

## ۶۰......حفاظت بچہ کے لئے وظیفہ:

سورۃ جاثیہ، (پ۲۵) پیدائش بچہ کے وقت اس کو لکھ کر باندھنے سے تمام آفات وموذی جانور سے محفوظ رہے گا۔(اعمال قرانی)

## ۶۱......بچوں کی نشونما کے لئے وظیفہ:

اَلَّذِیْۤ اَحْسَنَ كُلَّ شَیْءٍ خَلَقَهٗ وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِيْنٍ ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ ثُمَّ سَوّٰهُ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْئِدَةَ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ .

(السجدہ: ۷، ۸، ۹)

جب بچہ پیدا ہوئے سترہ دن گزر جائیں ان کو شیشہ کے برتن میں کرآب باران سے دھو کر دو حصہ کرے ایک حصہ اس بچے کی کھانے کی چیز میں ملائے اور ایک حصہ بوتل میں رکھ کر چھوڑے اور سات روز تک اس بچہ کو پلائیں اور اس کے منہ کو ملیں انشاء اللہ تعالی خوب نشونما ہوگی۔(اعمال قرآنی)

## ۶۲ ......بچوں کو بیماریوں سے محفوظ رکھنے کا وظیفہ:

اگر پیدائش کے وقت سورہ جاثیہ لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں پہنائی جائے تو آسیب وغیرہ سے حفاظت رہتی ہے۔ (گنجینہ اسرار)

## ۶۳ ......اولاد کے فرمانبردار ہونے کا پہلا وظیفہ:

اگر کسی کی اولاد نافرمان ہو تو ہر نماز کے بعد اس آیت کو پڑھا کرے اور ذریتی کی جگہ اپنے بچے کا نام ذہن میں رکھے، وہ آیت یہ ہے:

وَأَصْلِحْ لِيْ فِيْ ذُرِّيَّتِيْ ، إِنِّيْ تُبْتُ إِلَيْكَ ، وَإِنِّيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ O

## ۶۴ ......اولاد کے فرمانبردار ہونے کا دوسرا وظیفہ:

اگر نافرمان اولاد پر ایک ہزار مرتبہ "اَلشَّهِيْدُ" پڑھا جائے تو وہ فرمانبردار ہو جائے گی۔

## ۶۵ ......زندہ نہ رہنے والے بچے کے لئے وظیفہ:

اگر بچہ زندہ نہ رہتا ہو تو اکتالیس تار نیلے سوت کے بچہ کی ماں کے قد کے برابر لیکر اس پر اکتالیس مرتبہ سورہ مزمل پڑھے اور ہر مرتبہ گرہ دیتا جائے، جب اکتالیس گرہ پوری ہو جائیں تو عورت کی کمر میں باندھ دے اور جب بچہ پیدا ہو جائے تو اس دھاگہ کو موم جامہ میں سی کر بچے کے گلے میں باندھ دے۔

اس طرح گیارہ سال تک مسلسل دھاگوں پر سورہ مزمل پڑھ کر بچے کے گلے



میں باندھتا رہے جب بچہ "اگر اللہ نے چاہا" گیارہ سال کا ہو جائے تو ان سب دھاگوں کو کسی پاک جگہ دفن کر دے، انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے بچہ زندہ رہے گا۔ (گنجینہ اسرار)

## ۶۶ ......استقرار حمل کے لئے پہلا وظیفہ:

جس شخص کو اولاد سے مایوسی ہو، تو وہ دو انڈے ابال کر ان کا چھلکا اتار دے ،ان میں سے ایک انڈے پر یہ آیت لکھے:

وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِأَيْدٍ وَّإِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ O

اور دوسرے انڈے پر یہ لکھے:

وَالْأَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ O

پہلا انڈہ مرد کو کھلا دیں، اور دوسرا انڈہ عورت کو کھلائیں، چالیس دن تک یہ عمل جاری رکھیں، اس دوران جماع بھی کرتا رہے، انشاء اللہ حمل ٹھہر جائے گا۔

## ۶۷ ......استقرار حمل کے لئے دوسرا وظیفہ:

جب عورت حیض سے پاک ہو جائے تو مندرجہ ذیل تین تعویذات لکھ کر اس عورت کو کھلائیں، امید کامل تو یہ ہے کہ پہلا تعویذ کھانے سے ہی حمل ٹھہر جائے گا ، ورنہ دوسرا تعویذ کھلائیں، انشاء اللہ تیسری بار مرد کے قریب جاتے ہی عورت حاملہ ہو جائے گی اور فرزند پیدا ہوگا۔ ان تینوں تعویذات کو مشک، زعفران اور گلاب سے لکھے :

پہلا تعویذ :

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ ،

وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ، ثُمَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا بِرَبِّھِمْ یَعْدِلُوْنَ O ھُوَ الَّذِیْ خَلَقَکُمْ مِنْ طِیْنٍ، ثُمَّ قَضٰی أَجَلًا ، وَأَجَلٌ مُّسَمًّی عِنْدَہٗ ثُمَّ أَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ O

دوسرا تعویذ:

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ ، وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ، ثُمَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا بِرَبِّھِمْ یَعْدِلُوْنَ O ھُوَ الَّذِیْ خَلَقَکُمْ مِنْ طِیْنٍ، ثُمَّ قَضٰی أَجَلًا ، وَأَجَلٌ مُّسَمًّی عِنْدَہٗ ثُمَّ أَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ O
یا أھیا استراھیا O

تیسرا تعویذ:

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ ، وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ، ثُمَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا بِرَبِّھِمْ یَعْدِلُوْنَ O ھُوَ الَّذِیْ خَلَقَکُمْ مِنْ طِیْنٍ، ثُمَّ قَضٰی أَجَلًا ، وَأَجَلٌ مُّسَمًّی عِنْدَہٗ ثُمَّ أَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ O أھیا أزونی أصبا وتوف أَللّٰھُمَّ بِحَقِّ یَا مَالِکَ یَوْمِ الدِّیْنِ إِیَّاکَ نَعْبُدُ وَإِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ وَکَانَ اللّٰہُ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا وَّکَانَ اللّٰہُ عَزِیْزاً حَکِیْمًا وَّذٰلِکَ ھُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ بِرَحْمَتِکَ یَا أَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ O



## ٦٨ ......استقرار حمل کے لئے تیسرا وظیفہ:

اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو مندرجہ ذیل آیت چالیس دن تک چینی کے پیالے میں لکھ کر پلائیں اور کاغذ پر لکھ کر کمر میں باندھیں، انشاء اللہ حمل ٹھہر جائے گا:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ O لِلّٰہِ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ، یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ یَھَبُ لِمَنْ یَشَآءُ إِنٰثًا وَّیَھَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ الذُّکُوْرَ ، أَوْ یُزَوِّجُھُمْ ذُکْرَانًا وَّإِنٰثًا ، وَّیَجْعَلُ مَنْ یَشَآءُ عَقِیْمًا، إِنَّہٗ عَلِیْمٌ قَدِیْرٌ O (آئینہ عملیات)

## ٦٩ ......استقرار حمل کے لئے چوتھا وظیفہ:

جس عورت کو حمل نہ رہتا ہو، میاں بیوی جمعہ کے روز روزہ رکھیں۔ شکر، بادام اور روٹی سے روزہ افطار کریں، پانی بالکل نہ پیویں اور درج ذیل آیات شیشہ کے جام پر اس شہد سے جس کو آگ نہ پہنچی ہو لکھ کر آب شیریں پاک سے دھو کر سفید نخود دوسو چوبیس دانے لیکر اور ہر دانہ پر یہ آیات پڑھ کر اس پانی کو ہنڈیا میں ڈال کر وہ نخود اس میں ڈال دیں اور خوب تیز آنچ کر دیں پھر عشاء کی نماز پڑھ کر سورہ مریم پڑھے، جب نخود خوب پک جائیں پانی سے نکال لیں اور اس میں تھوڑا آب انگور اضافہ کر کے آدھا آدھا دونوں میاں بیوی پئیں اور تھوڑی دیر سو رہیں پھر اٹھ کر مباشرت کریں، انشاء اللہ تعالی اسی روز حمل قرار پائے گا اور اگر تین شب تک اسی طرح غذا کھانے سے پہلے ایسا کریں تو اولاد بہت اچھی ہو۔ وہ

آیات یہ ہیں:

وَاِنِّیْ خِفْتُ الْمَوَالِیَ مِنْ وَّرَآءِ یْ وَکَانَتِ امْرَاَتِیْ عَاقِرًا فَهَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ وَلِیًّا یَّرِثُنِیْ وَیَرِثُ مِنْ آلِ یَعْقُوْبَ وَاجْعَلْهُ رَبِّ رَضِیًّا یٰزَکَرِیَّا اِنَّا نُبَشِّرُکَ بِغُلٰمِ اِسْمُهٗ یَحْیٰی لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِیًّا قَالَ رَبِّ اَنّٰی یَکُوْنُ لِیْ غُلٰمٌ وَّکَانَتِ امْرَاَتِیْ عَاقِرًا وَّقَدْ بَلَغْتُ مِنَ الْکِبَرِ عِتِیًّا قَالَ کَذٰلِکَ قَالَ رَبُّکَ هُوَ عَلَیَّ هَیِّنٌ وَّقَدْ خَلَقْتُکَ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ تَکُ شَیْئًا قَالَ رَبِّ اجْعَلْ لِّیْ آیَةً قَالَ آیَتُکَ اَلَّا تُکَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَ لَیَالٍ سَوِیًّا فَخَرَجَ عَلٰی قَوْمِهٖ مِنَ الْمِحْرَابِ فَاَوْحٰی اِلَیْهِمْ اَنْ سَبِّحُوْا بُکْرَةً وَّعَشِیًّا یٰیَحْیٰی خُذِ الْکِتٰبَ بِقُوَّةٍ وَّآتَیْنٰهُ الْحُکْمَ صَبِیًّا وَّحَنَانًا مِّنْ لَّدُنَّا وَزَکٰوةً وَّکَانَ تَقِیًّا وَّبَرًّا بِوَالِدَیْهِ وَلَمْ یَکُنْ جَبَّارًا عَصِیًّا وَّسَلٰمٌ عَلَیْهِ یَوْمَ وُلِدَ وَیَوْمَ یَمُوْتُ وَیَوْمَ یُبْعَثُ حَیًّا. (سورہ مریم) (اعمال قرآنی)

## ۷۰......استقرار حمل کے لئے پانچواں وظیفہ:

جس روز عورت حیض سے پاک ہو کر غسل کرے (اس روز) ایک بکری کا بچہ فربہ ذبح کر کے ایک دیگچہ میں تھوڑا پانی یخنی کے طور پر پکایا جائے اور وہ پانی عورت کو پلایا جائے اور برتن میں سورہ فاتحہ اور درود شریف اور حرف ابجد سے



ضظغ تک اور دوسرے برتن میں درج ذیل آیت لکھ کر پانی میں حل کر کے وقتِ قربتِ شوہر پی لیوے، انشاء اللہ تعالیٰ حمل ٹھہر جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

قَالَ اِنَّمَا اَنَا رَسُوْلُ رَبِّکِ لِاَهَبَ لَکِ غُلٰمًا زَکِیًّا قَالَ رَبُّکِ هُوَ عَلَیَّ هَیِّنٌ وَّلِنَجْعَلَهٗ آیَةً لِّلنَّاسِ رَحْمَةً مِّنَّا وَکَانَ اَمْرًا مَّقْضِیًّا فَحَمَلَتْهُ بِعَوْنِ اللّٰهِ فَحَمَلَتْهُ بِلُطْفِ اللّٰهِ فَحَمَلَتْهُ بِلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ فَانْتَبَذَتْ بِهٖ مَکَانًا قَصِیًّا. اِنَّمَا اَمْرُهٗ اِذَا اَرَادَ اَنْ یَّقُوْلَ لَهٗ کُنْ فَیَکُوْنُ. (اعمال قرآنی)

## ۷۱......استقرار حمل کے لئے چھٹا وظیفہ:

عورت کے حاملہ ہونے کے واسطے یہ آیتیں ریحان اترجی کے سات پتوں پر لکھ کر عورت اس کو ایک ایک پتہ کر کے نگل جائے اور ہر پتہ پر زرد رنگ کی گائے کا دودھ ایک ایک گھونٹ پی جائے انشاء اللہ تعالیٰ اس کو حمل قرار پائے گا۔

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِیْنٍ ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِیْ قَرَارٍ مَّکِیْنٍ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَکَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا آخَرَ فَتَبٰرَکَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِیْنَ. (مؤمنون: ۱۲، ۱۳، ۱۴)

(اعمال قرآنی)

### ۱۸۱......مرض سے شفا کا دوسرا وظیفہ:

نیز فجر کی نماز کے بعد بسم اللہ کے (وصل کے) ساتھ ۱۱ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر مریض پر دم کریں اور پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ (ان شاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی)

### ۱۸۲...... ہر قسم کے درد کا پہلا وظیفہ:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰہُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ○ وَمَا اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا○ (بنی اسرائیل: ۱۰۵)

تین مرتبہ پڑھ کر درد کی جگہ پر دم کریں اور کسی تیل پر دم کر کے درد کی جگہ مالش کریں، کیسا ہی درد ہو ان شاء اللہ تعالیٰ شفاء ہوگی۔

### ۱۸۳...... ہر قسم کے درد کا دوسرا وظیفہ:

نیز ہر مرض اور تکلیف کے لئے درد کی جگہ پر ہاتھ کر درج ذیل دعاء پڑھنا بھی مجرب ہے۔

بسم اللہ (تین مرتبہ)

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ وَقُدْرَتِہٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَ اُحَاذِرُ ○

(سات مرتبہ)۔

### ۱۸۴......آنکھ دکھنے کی دعا:

آنکھ دکھنے پر یہ دعاء (تین مرتبہ) پڑھے:



فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَاءَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ ○ (ق: ۲۲)

اَللّٰھُمَّ مَتِّعْنِیْ بِبَصَرِیْ وَاجْعَلْہُ الْوَارِثَ وَاَرِنِیْ فِی الْعَدُوِّ ثَاْرِیْ وَانْصُرْنِیْ عَلٰی مَنْ ظَلَمَنِیْ○

### ۱۸۵...... پیٹ کے درد کا وظیفہ:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَا فِیْھَا غَوْلٌ وَّلَا ھُمْ عَنْھَا یُنْزَفُوْنَ ○ (الصٰفٰت: ۴۷)

تین مرتبہ پانی پر دم کر کے مریض کو پلا دیں۔

### ۱۸۶......دستوں اور پیٹ کے دیگر امراض کا وظیفہ:

سورہ ﴿اِنَّا اَنْزَلْنَا﴾ بسم اللہ کے ساتھ ۴ا دفعہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے نہار منہ پئیں۔

### ۱۸۷......سر کے درد کا پہلا وظیفہ:

(۱)...... بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ بِسْمِ اللّٰہِ الْکَبِیْرِ ○ وَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ مِنْ شَرِّ کُلِّ عِرْقٍ نَّعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ○

اس دعا کو پڑھ کر دم کریں یا باوضو سادہ کاغذ پر لکھ کر اپنے سر میں باندھ لیں۔

### ۱۸۸......سر کے درد کا دوسرا وظیفہ:

جو شخص چاہے کہ اس کے سر میں کبھی درد نہ ہو تو فجر اور مغرب کے بعد سر پر

داہنا ہاتھ رکھ کر یہ آیت سات مرتبہ پڑھ کر ہاتھ پر دم کر کے سر پر پھیر لیا کرے:

يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ O

## ۱۸۹......غم سے نجات کا وظیفہ:

ہر قسم کے غم اور خوشحالی کے بعد بری حالت سے حفاظت کیلئے روزانہ سوتے وقت عشاء کے بعد ۲۱ مرتبہ یہ دعاء مانگیں:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ مِنَ الْحَوْرِ بَعْدَ الْکَوْرِ O

## ۱۹۰...... چوری چکاری سے حفاظت کا وظیفہ:

مکان، گاڑی یا کسی چیز کو چوری سے محفوظ رکھنا ہو تو اس کو بند کرتے وقت پوری ﴿بسم اللہ الرحمن الرحیم﴾ پڑھیں پھر تالہ لگاتے وقت پوری بسم اللہ پڑھیں، ان شاء اللہ تعالی چوروں سے حفاظت رہے گی۔

## ۱۹۱......خاوند کے غصہ کو ختم کرنے کا وظیفہ:

جس عورت کے خاوند کو بہت غصہ آتا ہو وہ جب بھی شوہر کو پینے کے لئے پانی دے تو اس پر ۲۰ مرتبہ ﴿بسم اللہ الرحمن الرحیم﴾ پڑھ کر دم کر کے پلا دے ان شاء اللہ تعالی خاوند کا ناجائز غصہ بالکل ختم ہو جائے گا۔

## ۱۹۲......نافرمان اولاد اور بیوی کے لئے وظیفہ:

جس کی اولاد یا بیوی نافرمان ہو وہ اکیس دن تک بعد نماز عشاء ۵۰۵ مرتبہ یہ



آیت پڑھ کر دعا کرے:

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ أَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ أَعْيُنٍ وَاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ إِمَامًا O (الفرقان: ۷۴)

## ۱۹۳......نافرمان کو فرمانبردار کرنے کا وظیفہ:

جو شخص ذیل کی آیت ہر نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھے گا اس کی اولاد ان شاء اللہ تعالی کبھی نافرمان نہ ہوگی، اور ہمیشہ نیک صالح اور فرمانبردار رہے گی:

وَاَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْکَ وَاِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ O (الاحقاف: ۱۵)

## ۱۹۴......نیک اولاد کا پہلا وظیفہ:

جس کے اولاد نہ ہوتی ہو وہ نماز عشاء کے بعد روزانہ ۳۱۳ مرتبہ یہ آیت پڑھے:

رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ O

## ۱۹۵......نیک اولاد کا دوسرا وظیفہ:

نماز فجر کے بعد ۳۱۳ مرتبہ یہ آیت پڑھے:

رَبِّ هَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّةً طَیِّبَةً O اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ O (آل عمران: ۳۸)

## ۱۹۶......ناف ٹل جانے کا وظیفہ:

اگر ناف ٹل جائے تو باوضو ہو کر یہ آیت کاغذ پر لکھ کر ناف پر باندھ دیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ O اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا O وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَکَھُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِہٖ اِنَّہٗ کَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا O (فاطر: ۴۱)

## ۱۹۷......جگر یا تلی کا بڑھ جانے کا وظیفہ:

اگر جگر یا تلی بڑھ جائے تو یہ آیت ایک سادے کاغذ پر لکھ کر تلی کے مقام پر باندھ لیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ O ذٰلِکَ تَخْفِیْفٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَرَحْمَۃٌ O (البقرہ: ۱۷۸)

## ۱۹۸......دل کے درد سے حفاظت کا وظیفہ:

تین دفعہ درود شریف پڑھیں، پھر دل پر ہاتھ رکھ کر سات مرتبہ یہ دعاء پڑھیں:

یَا قَوِیُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِیْ وَ قَلْبِیْ O

اور داہنی ہتھیلی پر دم کر کے دل پر پھیر لیں، پھر داہنے ہاتھ کی انگلی پر رکھ کر سات مرتبہ یہ آیت پڑھیں:

فَاسْتَقِمْ کَمَآ اُمِرْتَ وَمَنْ تَابَ مَعَکَ O
(ھود: ۱۱۲)

اور سات مرتبہ ﴿یَا قَوِیُّ﴾ پڑھ کر داہنی ہتھیلی پر دم کر کے دل پر پھیر لیں ہر نماز کے بعد یہ عمل کریں۔



## ۱۹۹......نظر لگنے یا بچے کا سوتے میں رونے اور ڈرنے کا وظیفہ:

﴿قل أعوذ برب الفلق﴾ اور ﴿قل أعوذ برب الناس﴾ تین تین مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کریں اور یہ دعاء لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں:

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّھَامَّۃٍ وَّعَیْنٍ لَامَّۃٍ O وَاِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَکَ بِاَبْصَارِھِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّکْرَ وَ یَقُوْلُوْنَ اِنَّہٗ لَمَجْنُوْنٌ O وَمَا ھُوَ اِلَّا ذِکْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ O (القلم: ۵۱، ۵۲)

۷ مرتبہ اور

فَارْجِعِ الْبَصَرَ ھَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ O ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ کَرَّتَیْنِ یَنْقَلِبْ اِلَیْکَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّھُوَ حَسِیْرٌ O (الملک: ۳، ۴)

۷ مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں اور پانی پر بھی دم کر کے پلائیں۔

## ۲۰۰......بخار سے نجات کا وظیفہ:

قٰلَ اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا قَلِیْلًا لَّوْ اَنَّکُمْ کُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ O اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّاَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ O فَتَعٰلَی اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ O وَمَنْ یَّدْعُ مَعَ اللّٰہِ اِلٰھًا اٰخَرَ لَا بُرْھَانَ لَہٗ بِہٖ فَاِنَّمَا حِسَابُہٗ عِنْدَ رَبِّہٖ اِنَّہٗ

لَایُفْلِحُ الْکٰفِرُوْنَ O وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ
وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ O (المؤمنون : ۱۱۴)

پڑھ کر سات مرتبہ دائیں کان میں اور سات مرتبہ بائیں کان میں دم کریں ان شاء اللہ تعالی بخار جاتا رہے گا۔

## ۲۰۱...... ہر بیماری سے حفاظت کا وظیفہ:

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ O (آل عمران: ۱۷۳)

۱۹۲ مرتبہ روزانہ پڑھیں ،ان شاء اللہ تعالی بیماریوں سے حفاظت رہے گی ۔اور بچوں پر دم کر دیں تو وہ بھی ان شاء اللہ تعالی محفوظ رہیں گے،اور اگر کوئی بیمار پڑے گا تو اس کو اللہ تعالی (خواہ کیسا ہی مرض ہو) شفاء دے گا۔

## ۲۰۲......رزق میں کشادگی اور بیروزگاری سے نجات کا وظیفہ:

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ O (آل عمران: ۱۷۳)

۳۳۹ مرتبہ روزانہ حسب سہولت پڑھنے سے رزق میں کشادگی ہوتی ہے اور اگر بے روزگاری ہو تو اس سے نجات ملتی ہے۔

## ۲۰۳...... ہر مقصد میں کامیابی کا وظیفہ:

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ O (آل عمران: ۱۷۳)

روزانہ ۹۶ مرتبہ پڑھنا ہر مقصد کیلئے مجرب ہے، جو شخص روزانہ اس کی پابندی کرے گا، اللہ تعالی غیب سے اس کے کام بنائے گا اور ہر مشکل سے اس کی حفاظت فرمائے گا۔



## ۲۰۴...... سحر و آسیب سے حفاظت کا وظیفہ:

فجر اور مغرب کی نماز کے بعد درج ذیل آیات پڑھنا سحر و آسیب سے حفاظت کیلئے مجرب ہے، پہلے تین مرتبہ درود شریف پڑھیں، پھر:

1) ...... آیت الکرسی — ۷ مرتبہ
2) ...... سورۃ الکافرون مکمل — ۱ مرتبہ
3) ...... سورہ اخلاص — ۳ مرتبہ
4) ...... سورہ فلق — ۳ مرتبہ
5) ...... سورہ الناس — ۳ مرتبہ

پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر دونوں ہاتھوں کی ہتھیلی پر دم کر کے پورے بدن پر پھیرلیں۔

## ۲۰۵......دل کے ہول کا پہلا وظیفہ:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ O اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا
وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِکْرِ اللّٰهِ O اَلَا بِذِکْرِ اللّٰهِ
تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ O (الرعد: ۲۸)

یہ آیت کثرت سے پڑھیں اور اسے ایک کاغذ پر باوضو ہو کر لکھیں اور تعویذ بنا کر اس طرح گلے میں لٹکائیں کہ تعویذ دل پر پڑا رہے۔

## ۲۰۶......دل کے ہول کا دوسرا وظیفہ:

یہ دعا بھی کثرت سے پڑھنا مجرب ہے:

أَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ O اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ وَرُسُلِہٖ O

### ۲۰۷......دشواری یا رکاوٹ کا پہلا وظیفہ:

اگر کوئی دشواری یا رکاوٹ پیش آئے تو یہ پڑھے:

اَللّٰھُمَّ لَا سَھْلَ اِلَّا مَا جَعَلْتَهٗ سَھْلًا وَاَنْتَ تَجْعَلُ الْحُزْنَ سَھْلًا اِذَا شِئْتَ O

### ۲۰۸......دشواری یا رکاوٹ کا دوسرا وظیفہ:

صبح وشام ۵۰۰ مرتبہ ﴿حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ﴾ اور ﴿لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ﴾ (الانبیاء: ۸۷)
حسب سہولت ۱۰۱ مرتبہ پڑھ کر دعا کرنا بھی ہر مشکل سے نجات اور مقاصد کے پورا ہونے کے لئے بہت مجرب ہے۔

### ۲۰۹......گمشدہ چیز یا بچہ کی واپسی کا وظیفہ:

کسی بھی نماز کے بعد اول وآخر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر پانچ سو مرتبہ یہ پڑھیں: لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا کریں۔

### ۲۱۰......بدشگونی سے بچنے وظیفہ:

جب دل میں کوئی بدشگونی کھٹکے تو یہ دعا پڑھیں:



اَللّٰھُمَّ لَا یَاْتِیْ بِالْحَسَنَاتِ اِلَّا اَنْتَ O وَلَا یَذْھَبُ بِالسَّیِّئَاتِ اِلَّا اَنْتَ O وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِکَ O

### ۲۱۱......دشمن کے شر سے حفاظت کا وظیفہ:

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ O وَنَعُوْذُ بِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ O

۳۱۳ مرتبہ دوپہر کے وقت (بعد نماز ظہر) پڑھنا نہایت مجرب ہے۔

### ۲۱۲......بچیوں کے رشتہ کا مجرب وظیفہ:

جن بچیوں کے رشتہ نہ آتے ہوں وہ بچیاں خود اور ان کے والدین حسب ذیل وظیفہ صبح وشام پابندی سے پڑھا کریں، وظیفہ یہ ہے: ﴿یَا اللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ﴾ ۳۰۰ مرتبہ اور ﴿یَا بَاسِطُ یَا لَطِیْفُ﴾ ۳۱۳ مرتبہ پڑھ کر دعا کریں، ان شاء اللہ تعالیٰ بہتر رشتہ آجائے گا۔

### ۲۱۳......بے روزگاری سے نجات کا وظیفہ:

بے روزگار حضرات روزانہ عشاء کی نماز کے بعد یہ وظیفہ پڑھیں ان شاء اللہ تعالیٰ جلد روزگار لگ جائے گا:

﴿یَاوَھَّابُ﴾ ۱۴۱ مرتبہ اور ﴿یَاوَھَّابُ ھَبْ لِیْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْیَا وَالْآخِرَةِ اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ﴾ ۱۱۲ مرتبہ۔ پھر دعا مانگیں

## ۲۱۴......کاروبار میں برکت کا پہلا وظیفہ:

جو شخص یہ درود شریف اپنی دکان یا دفتر میں بیٹھ کر کثرت سے پڑھے گا تو اس کے کاروبار میں (ان شاء اللہ تعالیٰ) خوب ترقی ہوگی:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ O وَصَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ O

## ۲۱۵......کاروبار میں برکت کا دوسرا وظیفہ:

روزانہ بعد نماز فجر سو مرتبہ ﴿اَللّٰهُ الصَّمَدُ﴾ (اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف) پڑھنے سے بھی رزق میں برکت ہوتی ہے اور اگر مقروض ہو تو قرض بھی ادا ہو جاتا ہے۔

## ۲۱۶......کاروبار میں برکت کا تیسرا وظیفہ:

فجر اور مغرب کے بعد ۱۰۱ مرتبہ یہ وظیفہ پڑھ کر دعا کرنا بھی کاروبار میں برکت کے لئے نہایت مجرب ہے:

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ O
أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ O

## ۲۱۷......وظیفہ برائے بازیابی سرمایا:

جس شخص کا سرمایا یا رقم کہیں پھنس گئی ہو تو اس کی جلد بازیابی کے لئے مندرجہ



ذیل آیت ہر نماز کے بعد سات سات مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے:

اَللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ O وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ O بِيَدِكَ الْخَيْرُ إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ O تُوْلِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ O وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ O وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ O (آل عمران: ۲۶، ۲۷)

## ۲۱۸......جوڑوں اور گھٹنوں کے درد کا وظیفہ:

ہر نماز کے بعد ﴿يَا مَالِكُ يَا قُدُّوْسُ﴾ ۱۱ مرتبہ اور ﴿يَا حَيُّ﴾ ۱۷ مرتبہ پڑھیں۔

## ۲۱۹......یرقان سے بچنے کا وظیفہ:

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ O وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ O (الصفٰت)

۱۰۱ مرتبہ اور ﴿إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ﴾ ۱۹۲ مرتبہ پانی پر دم کر کے مریض کو کثرت سے یہی پانی پلائیں مجرب ہے۔

## ۲۲۰......حمل کی حفاظت کا وظیفہ:

ڈیڑھ گز لمبے گیارہ سوتہ نیلے رنگ کے دھاگے لیں اور گیارہ مرتبہ اول و آخر

درود شریف پڑھ کر سورۂ یٰسین پوری پڑھیں، سورۂ یٰسین میں جہاں بھی ﴿مُبِيْنٌ﴾ آئے وہاں پہنچ کر ایک گرہ لگا کر اس گرہ پر دم کر دیں پھر یہ دھاگہ (اس حمل یعنی بچہ کی) ماں کے پیٹ پر باندھ دیں اور نو ماہ پورے ہونے پر ضرور اتار لیں

## ۲۲۱ ......ولادت میں سہولت کا وظیفہ:

جو عورت ولادت کے درد (یعنی دردزہ) میں مبتلا ہو یہ آیت ایک کاغذ پر لکھ کر موم جامہ (پلاسٹک کور) کر کے اس کی بائیں ران میں باندھ دیں ولادت کے فوری بعد یہ تعویذ یاد سے ضرور کھول دیں۔ وہ آیت یہ ہے: (سورۃ الانشقاق)

اِذَا السَّمَاءُ انْشَقَّتْ O وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ O
وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ O وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ O

## ۲۲۲ ...... بلغمی امراض کا وظیفہ:

جس شخص کو بلغمی مرض ہو وہ سات چھوٹی چھوٹی لاہوری نمک کی کنکریاں لے اور ہر کنکری پر سات مرتبہ ﴿آیت الکرسی﴾ دم کرے اور روزانہ ایک کنکری نہار منہ کھالے، اللہ تعالیٰ کے فضل سے مکمل شفاء ہوگی۔

## ۲۲۳ ......دکان میں برکت کا وظیفہ:

کسی نیک آدمی سے بعد نماز جمعہ یہ آیت لکھوا کر دکان پر رکھنے سے ان شاء اللہ تعا ،خوب بکری ہوگی:

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا



مَعَايِشَ O قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ O (اعراف: ۷)

## ۲۲۴ .....کان کے درد کا وظیفہ:

اگر کسی کے کان میں درد ہو تو ﴿يَا سَمِيْعُ﴾ تین مرتبہ پڑھ کر روئی پر دم کر کے کان میں رکھ لے، آرام آئے گا۔

## ۲۲۵ ......دعائے حضرت انس رضی اللہ عنہ:

حادثات، آفات اور مشکلات سے حفاظت کے لئے مجرب وظیفہ:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ O بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَدِيْنِيْ O بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى اَهْلِيْ وَمَالِيْ وَوَلَدِيْ O بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى مَا اٰتَانِيَ اللّٰهُ O اَللّٰهُ رَبِّيْ وَلَا اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا O اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَاَعَزُّ وَاَجَلُّ وَاَعْظَمُ مِمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ O عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ O اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ مَّرِيْدٍ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ O فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ O اِنَّ وَلِيِّ يَ اللّٰهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ O

فجر اور مغرب کی نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھی جائے۔

## ۲۲۶......دعائے ابوالدرداء:

حضرت ابوالدرداءؓ فرماتے ہیں کہ، میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا کہ جو شخص صبح کے وقت یہ کلمات پڑھ لے تو شام تک اسے کوئی مصیبت نہ پہنچے گی، وہ کلمات یہ ہیں:

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَا اِلٰـهَ اِلَّا اَنْتَ O عَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ O مَاشَاءَ اللّٰهُ کَانَ وَمَا لَمْ یَشَأْ لَمْ یَکُنْ O وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ O اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ O وَاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِکُلِّ شَیْءٍ عِلْمًا O اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ وَمِنْ شَرِّ کُلِّ دَابَّةٍ اَنْتَ آخِذٌ بِنَاصِیَتِهَا O اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ O

## ۲۲۷......پھوڑے پھنسی کا علاج نبوی:

صحیح بخاری وصحیح مسلم میں ہے کہ نبی کریم ﷺ سے جب کوئی شخص کسی مرض وغیرہ کی شکایت کرتا یا اسے پھوڑا یا زخم ہوتا تو آپ ﷺ اپنی انگلی مبارکہ (شہادت کی انگلی) کو زمین سے لگاتے اور پھر اس زخم والی جگہ پر پھیرتے ہوتے یہ کلمات پڑھا کرتے تھے:

بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِیْقَةِ بَعْضِنَا یُشْفٰی سَقِیْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا O



ترجمہ: میں اللہ کے نام کی برکت حاصل کرتا ہوں یہ ہماری زمین کی مٹی ہے جو ہم میں سے کسی کے تھوک میں ملی ہوئی ہے تاکہ ہمارے بیمار کو ہمارے رب کے حکم سے شفا دیدے۔

کچھ لوگ معمولی زخم ہونے پر فوری علاج کے لئے زخم پر مٹی یا راکھ ڈال کر خون بند کرتے ہیں اس موقع پر یہ مسنون دعا بھی پڑھ لی جائے تو سارا عمل مسنون ہو جائے گا اور ان شاءاللہ اس سے مزید فائدہ بھی ہوگا۔

## ۲۲۸......ملازمت کے لئے خاص مجرب عمل:

سورہ ضحیٰ کو عاملین نے پرتاثیر کہا ہے، اس میں نو مقامات پر کاف (ک) آیا ہے آپ نماز فجر کے بعد اسی جگہ پر بیٹھیں اور یہ سورہ ضحیٰ اس طرح پڑھیں کہ جب کاف آئے تو یا کریم نو مرتبہ پڑھیں، یہ عمل صرف نو دنوں تک کریں، ان شاءاللہ ملازمت مل جائے گی، اگر خدانخواستہ ملازمت نہ ملی تو یہ عمل اٹھارہ مرتبہ (پہلے ڈبل) پڑھیں اور ہر کاف پر اٹھارہ مرتبہ یا کریم پڑھیں ...... پھر بھی ملازمت نہ ملے تو یہ ستائیس مرتبہ کریں اور ہر کاف پر ستائیس مرتبہ یا کریم پڑھیں۔

سورہ ضحیٰ یہ ہے:

وَالضُّحٰی O وَالَّیْلِ اِذَا سَجٰی O مَا وَدَّعَکَ رَبُّکَ وَمَا قَلٰی O وَلَلْاٰخِرَةُ خَیْرٌ لَّکَ مِنَ الْاُوْلٰی O وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی O اَلَمْ یَجِدْکَ یَتِیْمًا فَاٰوٰی O وَوَجَدَکَ ضَالًّا فَهَدٰی O وَوَجَدَکَ عَآئِلًا فَاَغْنٰی O فَاَمَّا الْیَتِیْمَ فَلَا تَقْهَرْ O وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ O وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ O

## ۲۲۹......حالت مرض کا خاص وظیفہ:

جو شخص حالت مرض میں درج ذیل دعا چالیس مرتبہ پڑھ لے، اگر اس مرض میں مرگیا تو شہید کے برابر ثواب ملے گا اور اگر اچھا تندرست ہو گیا تو تمام گناہ معاف ہو جائیں گے۔ وہ دعا یہ ہے:

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ O

## ۲۳۰......ڈاڑھ اور کان کے درد سے بچنے کا خاص وظیفہ:

جو شخص ہر چھینک کے وقت درج ذیل کلمات پڑھے تو وہ اس کی برکت سے ڈاڑھ اور کان کے درد سے ہمیشہ محفوظ رہے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ عَلٰی كُلِّ حَالٍ مَّا كَانَ O

(حصن حصین بحوالہ مصنف ابن ابی شیبہ)

## ۲۳۱......عافیت کیساتھ گھر لوٹنے کا وظیفہ:

حدیث شریف میں ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے صحابہ کرامؓ کو ایک لشکر میں بھیجا اور فرمایا کہ صبح و شام درج ذیل آیات تلاوت کرتے رہنا، چنانچہ انہوں نے مسلسل وہ آیات پڑھیں۔ صحابہ کرام کا بیان ہے کہ ہم ان آیات کی وجہ سے سلامتی کے ساتھ اور مال غنیمت کے ساتھ واپس لوٹے۔ وہ آیات یہ ہیں:

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ O فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ O وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا



اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ O وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ O (المؤمنون : ۱۱۴)

لہذا جو شخص سفر میں یہ آیات پڑھتا رہے انشاء اللہ العزیز سلامتی کے ساتھ واپس گھر لوٹے گا۔

## ۲۳۲......موت کے سوا ہر چیز سے امن کا وظیفہ:

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جب تم لوگ بستر پر (سونے کی نیت سے) لیٹو تو سورہ فاتحہ اور سورہ اخلاص پڑھ لیا کرو تو موت کے سوا ہر چیز سے امن میں رہو گے۔ (تفسیر ابن کثیر: ۱/۳۲)

سورہ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ O اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ O اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ O مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ O اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ O اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ O صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ O غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ O

سورہ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ O قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ O اَللّٰهُ الصَّمَدُ O لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ O وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ O

یقین کامل کے ساتھ مذکورہ عمل کیا جائے تو چوروں اور ڈاکوؤں سے بھی گھر اور مال کی حفاظت رہے گی اور خود بھی امن میں رہے گا۔

## ۲۳۳......غم اور فکر کو دور کرنے کیلئے علامہ آلوسیؒ کا وظیفہ:

تفسیر روح المعانی میں علامہ آلوسیؒ فرماتے ہیں کہ ابوداؤد شریف میں ہے کہ جو شخص درج ذیل آیت کو سات مرتبہ صبح وشام پڑھ لیا کرے تو اللہ تعالی اس کے دنیا اور آخرت کے ہر غم اور ہر فکر کے لئے کافی ہو جائے گا۔ علامہ آلوسیؒ فرماتے ہیں کہ یہ میرا مجرب وظیفہ ہے۔ وہ آیت یہ ہے:

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ O

## ۲۳۴......پتھری ختم کرنے کا مجرب وظیفہ:

اگر کسی شخص کے گردے یا پتے میں پتھری ہو تو وہ درج ذیل آیت کو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مسلسل پیتا رہے ان شاء اللہ العزیز پتھری ختم ہو جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَۃِ لَمَا یَتَفَجَّرُ مِنْہُ الْاَنْھٰرُ O وَاِنَّ مِنْھَا لَمَا یَشَّقَّقُ فَیَخْرُجُ مِنْہُ الْمَآءُ O وَاِنَّ مِنْھَا لَمَا یَھْبِطُ مِنْ خَشْیَۃِ اللّٰہِ وَمَا اللّٰہُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ O

## ۲۳۵......موذی جانور اور دشمن سے حفاظت کا وظیفہ:

اگر راستے میں کسی موذی جانور یا دشمن سے خوف محسوس ہو تو سات مرتبہ درج ذیل آیت پڑھ کر اس پر پھونک ماردیں انشاء اللہ العزیز اس سے تکلیف نہ پہنچے



گی۔ وہ آیت یہ ہے:

صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ O

## ۲۳۶......مقدمہ میں کامیابی کا مجرب وظیفہ:

اگر مقدمہ میں کامیابی حاصل کرنا مقصود ہو تو روزانہ کسی بھی نماز کے بعد ایک سو تینتیس (۱۳۳) مرتبہ درج ذیل آیت پڑھ لیں۔ انشاءاللہ العزیز کامیابی ہوگی۔ البتہ یہ یاد رکھو کہ یہ وظیفہ وہ شخص کرے جو حق پر ہو، ناحق پر ہوتے ہوئے یہ پڑھنے والا خود مصیبت میں گرفتار ہو سکتا ہے۔ وہ آیت یہ ہے:

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَھَقَ الْبَاطِلُ O اِنَّ الْبَاطِلَ کَانَ زَھُوْقًا O

## ۲۳۷......جادو کا اثر ختم کرنے کا مجرب وظیفہ:

اگر کسی کو یہ شبہ ہو یا یقین ہو یا اس پر علامتوں سے محسوس ہو کہ اس پر جادو ہے تو اس کو ختم کرنے کے لئے گیارہ (۱۱) دن تک سو (۱۰۰) مرتبہ دج ذیل آیت پڑھ کر اپنے اوپر پھونکیں یا جادو میں مبتلا شخص پر پھونکیں، لیکن یہ خیال رکھیں کہ اس عمل کے دوران دوسرا کوئی عمل نہ کریں۔ وہ آیت یہ ہے:

قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّکَ اَنْتَ الْاَعْلٰی O وَاَلْقِ مَا یَمِیْنِکَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا ، اِنَّمَا صَنَعُوْا کَیْدُ سٰحِرٍ ، وَلَا یُفْلِحُ السّٰحِرُ حَیْثُ اَتٰی O

## ۲۳۸......خاوند کی حرام کمائی سے نجات کا مجرب وظیفہ:

اگر کسی کا خاوند گھر میں حرام کمائی لاتا ہو تو اس حرکت سے باز رکھنے کے لئے

گیارہ (۱۱) دن تک اکتالیس (۴۱) مرتبہ درج ذیل آیت کو کسی کھانے کی چیز پر پڑھ کر دم کر کے کھلائیں ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:

قُلْ لَا یَسْتَوِی الْخَبِیْثُ وَالطَّیِّبُ وَلَوْ أَعْجَبَکَ کَثْرَۃُ الْخَبِیْثِ ، فَاتَّقُوا اللّٰہَ یٰأُولِی الْأَلْبَابِ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ O (المائدہ : ۱۰۰)

## ۲۴۰......خاوند کی حرام کاری سے نجات کا مجرب وظیفہ:

اگر کسی کا خاوند کسی دوسری عورت سے ناجائز تعلق رکھتا ہو تو اس حرام حرکت سے باز رکھنے کے لئے گیارہ (۱۱) دن تک اکتالیس (۴۱) مرتبہ درج ذیل آیت کو کسی کھانے کی چیز پر پڑھ کر دم کر کے کھلائیں ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:

قُلْ لَا یَسْتَوِی الْخَبِیْثُ وَالطَّیِّبُ وَلَوْ أَعْجَبَکَ کَثْرَۃُ الْخَبِیْثِ ، فَاتَّقُوا اللّٰہَ یٰأُولِی الْأَلْبَابِ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ O (المائدہ : ۱۰۰)

## ۲۴۱......اولاد کو عالم، حافظ اور ذہین بنانے کا مجرب وظیفہ:

اگر کسی کا بچہ کند ذہن ہو یا آپ اسے عالم وحافظ بنانا چاہتے ہوں تو درج ذیل آیت کو ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے روزانہ پلائیں، ان شاء اللہ العزیز اس عمل کی برکت سے وہ ذہین ہو جائے گا اور عالم وحافظ بنے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

وَعَلَّمَکَ مَا لَمْ تَکُنْ تَعْلَمُ ، وَکَانَ فَضْلُ اللّٰہِ عَلَیْکَ عَظِیْمًا O



## ۲۴۲......حصول عزت اور نام پیدا کرنے کا وظیفہ:

اگر کسی کو عزت حاصل کرنی ہو یا اچھے کاموں میں نام پیدا کرنا ہو تو روزانہ درج ذیل آیت کو سات (۷) مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:

فَلِلّٰہِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْأَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ O وَلَہُ الْکِبْرِیَآءُ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ O (الجاثیة : ۳۶)

## ۲۴۳......امتحان میں کامیابی کے لئے پہلا وظیفہ:

امتحان میں کامیابی اور پرچوں کی آسانی کے لئے درج ذیل آیت کو پڑھنا نہایت ہی مجرب ہے، امتحان ہال میں جانے سے پہلے اس آیت کو سات مرتبہ پڑھ لیں، ان شاء اللہ کامیابی نصیب ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:

فَاِنَّ حَسْبَکَ اللّٰہُ ، ھُوَ الَّذِیْٓ اَیَّدَکَ بِنَصْرِہٖ وَبِالْمُؤْمِنِیْنَ O

## ۲۴۴......امتحان میں کامیابی کے لئے دوسرا وظیفہ:

❁......رات کو سوتے وقت ۲۰۰ مرتبہ "یَا عَلِیْمُ" پڑھیں۔ اول وآخر ۱۱-۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

❁......صبح پرچہ شروع کرنے سے پہلے ۱۱ مرتبہ یہ دعا پڑھیں:

رَبِّ یَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ وَتَمِّمْ بِالْخَیْرِ O

شروع میں ایک بار بسم اللہ بھی ضرور پڑھیں اور اپنے اوپر دم کر لیں۔

❁ ...... پرچہ کے ختم پر ذیل کی دعا پڑھ کر پرچہ دیدیں:

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰـہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ،اَنْتَ رَبِّیْ اَنْتَ حَسْبِیْ اَنْتَ وَلِیِّیْ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہِ ۔ O

انشاءاللہ پرچہ اچھا ہوگا اور امتحان میں کامیابی ہوگی۔

## ۲۴۵......ذہن کو قوی کرنے کا مجرب وظیفہ:

❁ اول وآخر ۳ ۔ ۳ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

❁ دو سو مرتبہ "یَا قَوِیُّ" اور "یَا عَلِیْمُ" پڑھیں۔

❁ تین مرتبہ پوری سورۃ "اَلَمْ نَشْرَحْ" پڑھیں۔

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ وَوَضَعْنَا عَنْکَ وِزْرَکَ الَّذِیْ اَنْقَضَ ظَھْرَکَ وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ۔ O

❁ تین مرتبہ یہ دعا پڑھیں:

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْلِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَۃً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَھُوْا قَوْلِیْ۔ O

❁ تین مرتبہ یہ آیت پڑھیں:

سُبْحَانَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ O



❁ تین مرتبہ "حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ" پڑھیں۔

اس کے بعد سینہ پر دم کریں، ہو سکے تو پانی پر دم کر کے پی لیں.

حفظ کرنے والے بچوں اور کند ذہن بچوں کیلئے یہ بے حد مفید ہے۔

## ۲۴۶......قوت حافظہ بڑھانے کا پہلا وظیفہ:

ہر نماز کے بعد سر پر ہاتھ رکھ کر گیارہ (۱۱) مرتبہ یَا قَوِیُّ پڑھیں، ان شاء اللہ العزیز حافظہ قوی اور مضبوط ہو جائے گا۔

## ۲۴۷......قوت حافظہ بڑھانے کا دوسرا وظیفہ:

فجر کی نماز کے بعد ایک سو پندرہ (۱۱۵) مرتبہ یَا عَلِیْمُ پڑھ کر دل پر دم کریں، اس کی برکت سے حافظہ قوی ہو جائے گا۔

## ۲۴۸......قوت حافظہ بڑھانے کا تیسرا وظیفہ:

نماز فجر کے بعد ایک سو گیارہ (۱۱۱) مرتبہ درج ذیل آیت پڑھنے سے بھی حافظہ قوی ہوتا ہے اور اس سے سبق بھی آسانی سے یاد ہو جاتا ہے۔ وہ آیت یہ ہے:

فَمَنْ یُّرِدِ اللّٰہُ اَنْ یَّھْدِیَہٗ یَشْرَحْ صَدْرَہٗ O

## ۲۴۹......قوت حافظہ بڑھانے کا چوتھا وظیفہ:

کسی بھی وقت درج ذیل دعا دس (۱۰) مرتبہ پڑھنا قوت حافظہ بڑھانے میں نہایت ہی مفید ہے۔ وہ دعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیْ فَهْمَ النَّبِیِّیْنَ وَحِفْظَ الْمُرْسَلِیْنَ وَالْمَلَائِکَةِ الْمُقَرَّبِیْنَ O

## ۲۵۰......قوت حافظہ بڑھانے کا پانچواں وظیفہ:

جس شخص کا حافظہ کمزور ہو تو اسے قوی کرنے کے لئے درج ذیل دعا دس (۱۰) مرتبہ پڑھیں ان شاء اللہ العزیز قوت نصیب ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیَ الْفَهْمَ O وَارْزُقْنِی الْعِلْمَ وَالْحِکْمَةَ وَالْعَقْلَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ O

## ۲۵۱......پڑھائی میں دل لگنے کا پہلا وظیفہ:

جس کا پڑھائی میں دل نہ لگتا ہو وہ ہر نماز کے بعد پوری توجہ کے ساتھ سات (۷) مرتبہ درج ذیل کلمات پڑھ لیا کرے، انشاء اللہ العزیز پڑھائی میں خوب دل لگ جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

یَا حَافِظُ یَا عَلِیْمُ یَا قَادِرُ یَا شَافِیُ O

## ۲۵۲......پڑھائی میں دل لگنے کا دوسرا وظیفہ:

اگر پڑھائی میں دل نہ لگتا ہو تو اکتالیس (۴۱) دن اکتالیس (۴۱) مرتبہ سورہ الم نشرح پڑھ کر بسکٹ پر دم کر کے صبح خالی پیٹ (نہار منہ) کھا لیا جائے یا بچے کو کھلا دیا جائے تو پڑھائی میں دل لگنا شروع ہو جائے گا۔ وہ سورہ یہ ہے:

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ O وَوَضَعْنَا عَنْکَ وِزْرَکَ O الَّذِیْ اَنْقَضَ ظَهْرَکَ O وَرَفَعْنَا



لَکَ ذِکْرَکَ O فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا O اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا O فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ O وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ. O

## ۲۵۳...... پڑھائی میں دل لگنے کا تیسرا وظیفہ:

اگر کسی کا پڑھنے کو دل نہ کرتا ہو تو وہ عصر کی نماز کے بعد گیارہ (۱۱) مرتبہ درج ذیل دعا پڑھے ان شاء اللہ العزیز پڑھائی کا شوق پیدا ہو جائے گا۔ وہ دعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اَفْرِغْ قَلْبِیْ بِحُبِّ الْعِلْمِ O

## ۲۵۴......ذہن تیز کرنے کا پہلا وظیفہ:

جو شخص کمزور ذہن والا ہو وہ روزانہ ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ "اَلْهَادِیُ" پڑھے ان شاء اللہ العزیز ذہن بہت تیز ہو جائے گا۔

## ۲۵۵......ذہن تیز کرنے کا دوسرا وظیفہ:

جس کا ذہن کمزور ہو وہ چالیس (۴۰) دن تک روزانہ سورہ فاتحہ ایک بسکٹ پر لکھ کر کھائے، اس سے انشاء اللہ تعالیٰ ذہن تیز ہو جائے گا۔

## ۲۵۶......ذہن تیز کرنے کا تیسرا وظیفہ:

کمزور ذہن والا آدمی اگر فجر کی نماز کے بعد اکیس (۲۱) مرتبہ درج ذیل آیت کریمہ پڑھنے کا معمول بنالے تو اس سے اس کا ذہن تیز ہو جائے گا۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ O وَیَسِّرْلِیْ اَمْرِیْ O

وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ O

## ۲۵۷......سبق یاد رکھنے کا پہلا وظیفہ:

اگر کسی کو سبق یاد نہ ہوتا ہو یا یاد کرنے کے بعد بھول جاتا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد ایک سو (۱۰۰) مرتبہ "اَلرَّحْمٰنُ" پڑھ لیا کرے ان شاء اللہ العزیز سبق محفوظ رہے گا۔

## ۲۵۸......سبق یاد رکھنے کا دوسرا وظیفہ:

اگر سبق بھول جانے کی شکایت ہو تو روزانہ دس (۱۰) مرتبہ "اَلْمُعِیْدُ" پڑھیں۔

## ۲۵۹......امتحان میں اعلیٰ پوزیشن حاصل کرنے کا وظیفہ:

جو طلبہ یا طالبات امتحان میں اعلیٰ پوزیشن حاصل کرنا چاہتے ہوں وہ سوالیہ پرچہ پڑھنے سے پہلے گیارہ (۱۱) مرتبہ درود شریف...... گیارہ (۱۱) مرتبہ یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ پڑھ کر اپنے اوپر، امتحانی پرچہ پر، جوابی کاپی پر اور دوسری ان تمام اشیاء پر جو لکھائی میں کام آ رہی ہیں دم کر لیں پھر بسم اللہ پڑھ کر پرچہ حل کرنا شروع کر دیں۔

پرچہ حل کرنے کے بعد تین (۳) مرتبہ درج ذیل دعا پڑھ کر پرچہ جمع کرا دیں:

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا هُوَ O عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ O اَنْتَ رَبِّیْ اَنْتَ حَسْبِیْ اَنْتَ وَلِیِّ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ O وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہِ. O



## ۲۶۰......حفظِ قرآن میں آسانی کا وظیفہ:

جن طلبہ وطالبات کو قرآن پاک حفظ کرنے میں مشکل پیش آتی ہو وہ سورہ الم نشرح ایک صاف سفید کاغذ پر لکھیں اور اسے دھو کر پی لیں۔ انشاء اللہ العزیز قرآن مجید آسانی کے ساتھ حفظ ہو جائے گا۔ وہ سورہ یہ ہے:

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ O وَوَضَعْنَا عَنْکَ وِزْرَکَ O الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَکَ O وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ O فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا O اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا O فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ O وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ O

## ۲۶۱......نہ سمجھ آنے والی بیماری کا وظیفہ:

اگر کسی کو ایسی بیماری ہو جو ڈاکٹر کی سمجھ سے باہر ہو یا اس مریض پر کوئی دوا اثر نہ کرتی ہو تو روزانہ تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ درج ذیل آیت پڑھ کر آسمان کی طرف منہ کر کے پھونکیں اور مریض کو دم کر کے پلائیں، یہ عمل اکیس (۲۱) دن تک کریں۔ وہ آیت یہ ہے:

فَدَعَا رَبَّهٗٓ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ O

## ۲۶۲......یرقان سے نجات کا وظیفہ:

اگر کسی کو یرقان ہو تو:

۱)...... ایک بار سورہ فاتحہ

۲)......سات بار سورہ حشر

۳)......ایک بار سورہ قریش

پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس وقت تک مریض کو پلائیں جب تک فائدہ نہ ہو۔

### ۲۶۳......حج کی سعادت حاصل کرنے کا وظیفہ:

اگر کسی کو حج کرنے کا شوق ہو لیکن اس کے لئے کوئی وسیلہ نہ ہو تو اسے چاہئے کہ وہ کثرت کے ساتھ درج ذیل آیت کا ورد کیا کرے۔ وہ آیت یہ ہے:

لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّؤْيَا بِالْحَقِّ O لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ O مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ لَا تَخَافُوْنَ O فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوْا فَجَعَلَ مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًاO

### ۲۶۴......چہرے اور دل کی نورانیت بڑھانے کا وظیفہ:

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ اس کے چہرے کی رونق اور نورانیت میں اضافہ ہو جائے یا اس کا دل منور ہو جائے تو اسے چاہئے کہ وہ روزانہ درج ذیل آیت کو ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے یعنی پھونک مارے۔ وہ آیت یہ ہے:

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ O مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ O اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ O اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ O يَكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ O نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ O



يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ O وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ O وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ O

### ۲۶۵......ظالم شخص کے خلاف مجرب وظیفہ:

ظالم کے ظلم کو دور کرنے کے لئے تین دن تک اکیس (۲۱) مرتبہ درج ذیل آیت پڑھنا نہایت ہی مجرب ہے۔ وہ آیت یہ ہے:

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا O وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ O

یہ بڑی جلالی ہے اس کو ناجائز پڑھنے والا خود ہلاکت اور بربادی میں مبتلا ہو جائے گا، جب ظالم کا ظلم ناقابل برداشت ہو جائے تب یہ وظیفہ کریں۔

### ۲۶۶......دشمن کی تکلیف سے محفوظ رہنے کا وظیفہ:

اگر کسی شخص کو دشمن سے تکلیف یا نقصان کا اندیشہ ہو یا دشمن سے تکلیف پہنچ رہی ہو تو درج ذیل آیت کو روزانہ سات (۷) دفعہ پڑھے، ان شاء اللہ العزیز اس کی تکلیف سے نجات مل جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَا اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا ، هُوَ مَوْلٰنَا وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ.O (توبہ: ۵۱)

### ۲۶۷......نئے کاروبار سے پہلے کا وظیفہ:

نئے کاروبار کو شروع کرنے سے پہلے درج آیت کو روزانہ ایک سو اکتالیس (۱۴۱) مرتبہ پڑھیں، ان شاء اللہ تعالی رزق میں وسعت آئے گی اور کاروبار

ترقی کرے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ، اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِیُّ الْحَمِیْدُ O (لقمان : ۲۶)

## ۲۶۸......جھوٹے مقدمے اور تہمت کا وظیفہ:

اگر کوئی جھوٹے مقدمہ میں پھنس گیا ہو یا کسی نے اس پر جھوٹی تہمت لگائی ہو یا کسی کی عزت پر کوئی حرف آیا ہو تو وہ درج ذیل آیت کو اٹھتے بیٹھتے ہر وقت کثرت سے پڑھے، انشاء اللہ العزیز کامیابی نصیب ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:

وَیُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِکَلِمٰتِهٖ وَلَوْ کَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ O

(یونس : ۸۲)

## ۲۶۹......رزق کی تنگی دور کرنے کا وظیفہ:

اگر آپ کو اپنے رزق پر سے تنگی دور کرنی ہے اور اس میں کشادگی لانی ہے تو درج ذیل آیت کو گیارہ (۱۱) دفعہ فجر کی نماز کے بعد پڑھیں، ان شاء اللہ العزیز کامیابی ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:

اَللّٰهُ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَیَقْدِرُ لَهٗ ، اِنَّ اللّٰهَ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ O (عنکبوت: ۶۲)

## ۲۷۰...... ہمیشہ کی صحت وتندرستی کا وظیفہ:

جو شخص یہ چاہے کہ مرتے دم تک اس کے تمام جسمانی اعضاء درست رہیں اور وہ مرتے دم تک تندرست رہے تو اسے چاہئے کہ وہ روزانہ تین (۳) دفعہ



درج ذیل آیت پڑھ کر اپنے اوپر پھونک لیا کرے۔ وہ آیت یہ ہے:

فَاَقِمْ وَجْهَکَ لِلدِّیْنِ حَنِیْفًا ، فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِیْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَیْهَا ، لَا تَبْدِیْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ ، ذٰلِکَ الدِّیْنُ الْقَیِّمُ ، وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ O

(روم: ۳۰)

## ۲۷۱......لاعلاج مرض کا مجرب وظیفہ:

اگر کوئی شخص ایسی بیماری میں مبتلا ہو جائے جو لاعلاج ہو تو مریض کثرت کے ساتھ درج ذیل آیت کا ورد کرے ان شاء اللہ شفا نصیب ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:

اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ O

(انبیاء : ۸۳)

## ۲۷۲...... پاگل پن سے نجات کا مجرب وظیفہ:

اگر کسی شخص کو یہ شبہ ہو کہ اس کا دماغی توازن بگڑتا رہا ہے یا اپنی اصلی حالت پر نہیں، یا یہ شبہ ہو کہ کسی نے اس پر کچھ کر دیا ہے تو اس کو چاہئے کہ وہ درج ذیل آیت اکتالیس (۴۱) دفعہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ وہ آیت یہ ہے:

ذِیْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِی الْعَرْشِ مَکِیْنٍ O مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِیْنٍ O وَمَا صَاحِبُکُمْ بِمَجْنُوْنٍ O وَلَقَدْ رَاٰهُ بِالْاُفُقِ الْمُبِیْنِ O وَمَا هُوَ عَلَی الْغَیْبِ بِضَنِیْنٍ O وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ O فَاَیْنَ تَذْهَبُوْنَ O اِنْ هُوَ اِلَّا ذِکْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ O لِمَنْ شَآءَ مِنْکُمْ اَنْ یَّسْتَقِیْمَ O وَمَا تَشَآءُوْنَ اَنْ یَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ O (تکویر : ۲۹)

## ۲۷۳......کاروبار میں خسارے کے وقت کا وظیفہ:

اگر کوئی غم اور پریشانی میں مبتلا ہو یا اس کی مالی حالت بگڑتی جا رہی ہو یا اسے کاروبار میں نقصان ہو رہا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ درج ذیل آیت کو کثرت کے ساتھ پڑھے۔

اِلَّا رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّکَ O اِنَّ فَضْلَهٗ کَانَ عَلَیْکَ کَبِیْرًا O (بنی اسرائیل: ۸۷)

## ۲۷۴......سیدھی راہ اور دل کی غفلت دور کرنے وظیفہ:

جو شخص سیدھی راہ سے بھٹک گیا ہو یا برے افعال میں مبتلا ہو گیا ہو یا اللہ کی یاد سے غافل ہو گیا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ درج ذیل آیت کو روزانہ (۱۰۱) مرتبہ پڑھے اور پانی پر دم کر کے پانی پی لے۔ وہ آیت یہ ہے:

وَاَهْدِیَکَ اِلٰی رَبِّکَ فَتَخْشٰی O (نازعات: ۱۹)

## ۲۷۵...... بدنامی اور بے عزتی سے بچنے کا وظیفہ:

اگر کسی دشمن وغیرہ کی طرف سے بدنامی کا اندیشہ ہو تو اس وقت درج ذیل آیت کو صبح وشام اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر پھونک دے:

وَلَا یَحْزُنْکَ قَوْلُهُمْ O اِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِیْعًا O هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ O (یونس: ۶۵)



تمت بالخیر